اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَعِبْرَۃً لِّاُولِی الْاَبْصَارِ

الحمد للہ والمنت کہ کتاب لاجواب مسمّٰی بہ

# حسامِ عبرت

من تصنیف عارف باللہ واصل الی اللہ حضرت مولانا

منشی میر امداد علیشاہ صاحب قلندر علوی تھانوی چشتی نظامی رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ حضرت میر غلام حسین احمد عرف میرزا سردار بیگ صاحب قدس سرہ العزیز

باہتمام میکش تھانوی

مطبع مفید دکن واقع چارکمان حیدرآباد دکن میں طبع ہوئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لرب عالمین است
ذات اوسکی شروط شے سے عاری
اللہ احد ہے اور صمد ہے
کثرت مین ہے وحدت اوسکی مضمر
اول ہے وہ ایسا خود ہے آخر
ایک جنس ہین اوسکے آگے ضدین
وہ آگ مین پانی کو بہادے
وہ چاہے تو ہوا بھی اکھٹی
وہ چاہے تو بھاری بھاری پتھر
او حی و علیم و او قدیر است
ہم اوست سمیع و او کلیم است
نامتناہی ہین اوسکی آیات
ارواح جنود ہین اوسکے

انا اعطینک الکوثر

کان مالک ملک یوم دین است
ہے وحدت مطلق اعتباری
لم یولد ولم یلد ابد ہے
وحدت سے ہے کثرت اوسکی مظہر
باطن ایسا کہ خود ہے ظاہر
ذات اوسکی ہے جامع النقیضین
وہ پانی مین آگ کو جلادے
مٹی مین ہوا ہوا مین مٹی
بادل کی طرح آوڑین ہوا پر
او ہست مرید او بصیر است
عالم ہمہ حادث او قدیم است
یہ دفتر کن ہے اوسکی اک بات
امثال شہود ہین اوسکے

اجرام مین ہے تصرّف اوسکا — اجسام مین ہے تصرف اوسکا

ذات اوسکی محیط ذرہ ذرہ — جون بحر محیط قطرہ قطرہ

جب ہے وہی اوّل اور آخر — اور ہے وہی باطن اور ظاہر

پھر اوسکے سوا نبا و کیا ہے — جسپر من و تو کا غل مچا ہے

## در نعت نبی الامی صلی اللہ علیہ وسلم -

ہے اوسکا رسول نور اوّل — آخر مین ہوا ظہور اوّل

وہ احمد و حامد و محمد — محمود احد ہے وہ ممجد

ذات اوسکی وجود ذات حق ہے — شان اوسکی شہود ذات حق ہے

ہے عالم ملک کا وہ سالار — ہے جسکا لواے حمد آثار

اعجاز ہین حرکت جنانی — احکام ہین جنبش لسانی

اوصاف ہین اوسکے من رانی — اخلاق ہین آیت معالی

اک فعل ہے اوسکا فوق ایدی — ایک چھیڑ ہے مارمیت اوسکی

شق القمر اوسکا معجزہ ہے — تسکین دل اک مطایبہ ہے

فرماتا ہے اوسکو ایزد پاک — لولاک لما خلقت الافلاک

اوس شاہ پہ الف الف مرہ — پڑھتا ہے درود ذرہ ذرہ

صلواۃ وسلام صد ہزاران — بروے و برآل پاک یاران

ہین آل پہ طاہر و مطہر — حسنین و بتول و شاہ حیدر

حیدر وہ علی ولی برحق — اعنی در شہر علم مطلق

در شان وے لحمک است لحمی — منہ و انا العلی سینے

ہین چار اصحاب اوسکے ذی شان — بوبکر و عمر علی و عثمان

## تقریر کنایہ معراج آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

معراج کا جو معاملہ ہے — کیا فہم بشر کا حوصلہ ہے

جز کشف نہ کوئی اوسکو سمجھے — وہ حب ہے کہ شیخ معرفت نے

گر علم فقط سے ہو یہ تفہیم — سبہے جبر عقیدت اوسکی تسلیم

ہان سمجھے وہ جسکو کشف ہے آج — کیسا ہے نزول کیا ہے معراج

یہان کیا نہ تھا جا کے وان جو پایا — وہان کیا تھا جو یہان نہ ہاتھ آیا

یان وان مین تو بُعد ہے مکانی — وان قطع تھی دوری زمانی

آنے جانے مین تھی وہ آرزم (یعنی تیزی) — آئے گئے اور تھا بستر گرم

یہ بات نہ عقل مین سمائی — اور ظن و قیاس مین کب آئی

پر کشف مین جبکہ اسکو بولا — یہ بھید محققون نے تھے کھولا

تفصیل کیا بہت اونہون نے — لکھا ہے کتب مین اکثرون نے

کرتا ہون مین مجملاً بیان کچھ — اوس راز نہان سے ہو عیان کچھ

عالم مین جو کچھ عیان ہوا تھا — آدم مین وہ سب نہان ہوا تھا

پھر وہ جو نہان تھا بوالبشر سے — ظاہر ہوا افضل البشر سے

آدم نے احد سے نور پایا — احمد نے یہان ظہور پایا

اوس نور سے روح روح سے دل — دل سے تن و تن سے مایحصل

اوس نور سے تن کی پرورش تھی — معراج اوسیکی اک کشش تھی

نہ چرخ نہان تھے آب و گل مین — وہ عرش پہ عرش اوسکے دل مین

پھر پاک ہوا وہ آب و گل سے — تھا عرش بھی محو اوسکے دل سے

نے عرش نہ جسم نے دل و جان — آن این بو دست و گشت این آن

تن دل مین تو دل تھا محو جان مین — جان نور مین نور لامکان مین

کیا جانے وہ کیسا ماجرا تھا — یہ وان تھا کہ یا وہ یان یہ کیا تھا

آئینہ بدست خویشتن داشت — در آئینہ نیز خود وطن داشت

قرآن مین پڑھو دنےٰ تدلےٰ — ما اوحی عبدہٖ فاوحے

نوحہ گر بزم ماتم خویش
نقد مشت فراخ دستان
مجبوری پا شکستہ در باز
گویائی طفل نو رسیدہ
دامان نگاہ خاکساران
صورتکدۂ بتان غیبی
ناموس خسرو بباد دادہ
مست مے طرز بیکسی ہو
ہم چشم حیائے اہل عصمت
رنگ رخ خون آرزوہا
خط سیمائے سالک عشق
کیف دل حامل امانت
ثابت قدم رہ یقین ہو
مفتاح صلوٰۃ با حضوری
تفریح قلوب روزہ داران
آغاز صلاح نیک بختان
تدبیر امور بے حواسان
منشائے بطون عقل کل ہو
ہو لفظ لب حقیقت کل
صحرائے طلسم کا بگولا
سیل عرق رخ خجالت
تحصیل شکوہ تاج بر سر
مفتون ادائے بے نیازی
مشتاق قلب سینہ سوزاں
موج سر بحر فتنہ زادی

پروانۂ مشعل غم خویش
عقل سر حال مے پرستان
مختاری عادت رسن باز
خاموشی حیرت حمیدہ
گلبانگ بگوش سوگواران
جلوہ گہ شاہدان مخفی
بے عار دل اسیر بکف نہادہ
خمیازۂ گل مفلسی ہو
ہمدرد دل شکستگان خلوت
آواز شکست آبروہا
سرمایۂ حال ہالک عشق
سنگینی کوہ استقامت
اور سرمۂ چشم دوربین ہو
کحل البصری علاج اور ہی
مشغولی حال حج گذاران
انجام دعائے حق پرستان
تقدیر جبین حق شناسان
تصویر ظہور شکل کل ہو
معنی دل طبیعت کل
شکل موہوم کا ہیولا
اشک رخ خسارۂ ندامت
تسکین قلوب یار در بر
مجنون طریق جانگدازی
کشف دل پاک دیدہ دوزان
مظلوم دم ستم نہادی

حرص سر طفل لب پستان
روپوشی شرم نوعروسان
آخگر سوے کاہ سر نہادہ
خونتابہ بہ دیدہ جفا کش
سرمایۂ خلق نیک خوبان
بیمار سریر لاعلاجی
از دوش فگندہ بار منت
غارت گر جمع عشرت تن
در دلکش جراحت دل
ضد تدبیر خامکاران
وہ دل کہ خلاف بوالہوس ہو
ہو خاتم ماہ کا نگینا
تلخی بہ شورش جگر ہا
نوحہ گر مشہد تمنا
ہو طاق لسان بزم کثرت
ہو مضغہ پیچہ غم عمر
ہنگام خزان صنوبری ہو
نیلوفری وقت تہ طوفان
جو قلب منیب ہو وہ دل دے
دل دے کہ جو ہو سلیم و سالم
ہو نادرہ صفات سلبی
سوز دل برق خرمن عیش
خندہ زن غم مرگ اولاد
ذوق سر نشتر رگ گل
کیف اثر نگاہ عاشق

خوف دل کودک دبستان
خاموشی شرم نوعروسان
ماہی بر ریگ در فتادہ
مجبوری خاطر بلاکش
ہنگامہ حسن سادہ رویان
آوارہ کوے بد مزاجی
بر لب نگرفتہ نام راحت
شبخون زن خواب راحت من
مقصود وے راحت دل
جنس تحقیق دیدہ داران
ہمکاسہ خوے داد رس ہو
پیشانی شہر کا پسینا
جوش اثر جنون سر ہا
سینہ زن متصل تکلم
ہو کل لسان جام وحدت
میر لب فرش ماتم عمر
اور بیش جہت مدوری ہو
اور عنبری حین حیر عمان
جو تیر احبیب ہو وہ دل دے
دل دے کہ جو ہو علیم و عالم
لکن لیطمئن قلبی
خارتہ جیب و دامن عیش
ماتم کدہ غم خداداد
پیچید گئے نوائے بلبل
اتنی ہی دود آہ عاشق

ہو نقطۂ خال چشم گرداب
مست دم قلقل صراحی
سیرابی سبزۂ بہاری
بیدادی صرصر خزانی
سرگشتۂ وادی محبت
غوغاے کبوتران یاہو
رنگ رخ عزم قلب فرہاد
گوئے بازی طفل آغوش
قلبیکہ بدین ہمہ مجلے
محمود ز اکبر و کبیرا
رازیکہ بروے گل شگفتہ
مقبول گواہ خون عشاق
ملبوس خودی سے جو ہو ننگا
تقویم مآل شرف اختر
شیدائے نقش بام عنقا
گلدستۂ زیب تارم لون
ملشاے کنایۂ ہمہ ز دست
پاس ادب دل فرشتہ
ماہی محیط حبّ ذاتی
مصداق صفات گونہ گونہ
فانوس چراغ بام اسرے
مقبول زہ فنائے مطلق
بار گلۂ یگانہ بردوش
لوح سر مرقد غریبان
نسیان سر حکایت و نقل

طول خط غور چاہ سیماب
سرشار پیالۂ صباحی
آزادی سرو جویباری
بے مہری باد مہرگانی
وحشی ہواے کوے الفت
مضمون برات شاخ آہو
مفہوم مآل ضرب صداد
شغل مجنون خود فراموش
روحی سری خفی و اخفے
از پاس انفاس تا نصیر
سریکہ بغنچہ در نہفتہ
دلدادۂ دلبران آفاق
شمع رخ مہر کا پتنگا
ہنگامہ فروز چرخ اخضر
مشتاق صفیر دام عنقا
اور وجہ سزاے ابن منصور
مقصود عقیدۂ ہمہ اوست
با سیرت حور عین سرشتہ
دُرّ صدف یم صفائی
اسماے الٰہی کا نمونہ
قندیل منازل تدلّے
خو یافتۂ غناے مطلق
از طعنۂ غیر حلقہ در گوش
بے برگی لاشۂ شہیدان
اور دود چراغ کشتۂ عقل

ہو مدِ نگاہ اہلِ بینش | مقصود بہارِ آفرینش
کشتیِ طلسم بحرِ ایجاد | سرمایۂ خلقِ آدمی زاد
دیوانگۂ معرضِ خدائی | اور مسندِ عدلِ کبریائی
گلزارِ خلیل کا شگوفہ | اور باغِ جمیل کا شگوفہ
درجِ گہرِ بہارِ یوسف | برجِ قمرِ لقائے یوسف
بیضِ کفِ دستِ موسیٰ ہو | نفثِ لبِ پاکِ عیسیٰ ہو
ہو سنگِ کفِ رسولِ محمود | ہو آہنِ دستِ پاکِ داؤد
نورِ چشمِ شعیبِ ذیشان | نقشِ فصِ خاتمِ سلیمان
وہ دل کہ انیسِ صبرِ ایوب | ہو گوہرِ اشکِ چشمِ یعقوب
ہو خاتمہ خوانِ ذکرِ روحی | شاگردِ رشیدِ شکرِ نوحی
ہو عرضۂ کہ ظہورِ عالم | صورت کدۂ بطونِ آدم
پابند بہ سنتِ نبی ہو | خوکردۂ فاقۂ علی ہو
بوّابِ درِ خفائے اسرا | دربانِ جنابِ پاکِ زہرا
تسلیمِ حسن سے ہو جو خوگیر | خو یافتۂ رضائے شبیر
سوزِ داغِ علیِ اکبر | خونِ زخمِ علیِ اصغر
نقشِ کفِ پائے آلِ احمد | سرمستِ وفائے آلِ احمد
آبِ گردابِ جیبِ حوا | خاکِ دامانِ اُمِّ عیسیٰ
بوئے ہوسِ سرِ زلیخا | مشتاقیِ خاطرِ زلیخا
چون کوکبِ سعدِ تختِ بلقیس | اور رکنِ عظیمِ تختِ بلقیس
این جملہ بصورتِ ہمہ او | در آئینۂ سکندری ہو
لجہ پئے کشفِ ساقِ تصویر | چون صرحِ ممرّدِ قواریر
بالک ہٹ موسیٰ باد و خاکی | تریاہٹ بی بی آسیا کی
دل ہو گلِ گلشنِ سلامت | خاکسترِ گلخنِ ملامت
متفرج امراً دن منی | متنبہ فاذہبوا العبدی
عالم کا خزینہ مجھکو دیدے | تابوتِ سکینہ مجھکو دیدے

گنجینۂ گوہر خیالی
آئینۂ صورت مثالی

وہ نقطہ کہ جسکا اک نشانہ
عالم کا یہ سب کتابخانہ

وہ قطرہ کہ جسمین لاکھون دریا
وہ ذرہ کہ کڑورون جسمین صحرا

وہ جزو کہ جسمین سارا کل سمائے
وہ کل کہ جو جز و جز و دکھلائے

وہ تنگ نہ وہم جس مین سمائے
واسع وہ خدا جہان سمائے

وہ دل کہ جو اوسمین دخل پاؤن
کونین کو رکھ سکے بھول جاؤن

وہ دل کہ ہو حزن و خوف سے پاک
جو جنت و نار سے ہو بیباک

جلنے مین جو کوہ طور ہووے
وہ دل کہ تمام نور ہووے

وہ دل کہ جگر کا چور ہووے
وہ دل کہ جو گھر کا چور ہووے

وہ دل کہ جسے نہ چین آئے
جب تک کہ نہ خون مین نہائے

وہ دل کہ جو داغ داغ ہووے
وہ دل کہ بہار باغ ہووے

وہ دل کہ جو چین سے نہ سوئے
وہ دل کہ تمام عمر روئے

جو دل ہو چراغ رہگذر کا
جو چاندنا ہو اندھیرے گھر کا

وہ دل کہ نہ جسمین مدعا ہو
وہ دل کہ جو خانۂ خدا ہو

وہ دل کہ جو لاکھ زخم کھائے
پھر آہ کے ساتھ منہ کو آئے

جس دل نے کہ زخم کو چھپایا
تا سور نے جسمین گھر بنایا

جسمین ہو خشوع سے نیازی
جس دل کا ہو کھیل پاکبازی

وہ دل کہ شکر ہو بند جسکا
تریاق ہو زہر خندہ جسکا

نازک ہو مثال شبنم خار
جو چھیڑتے ہی سگلے کا ہو ہار

وہ دل کہ نگاہ لگ سکے ٹوٹے
اندیشۂ آہ لگ سکے ٹوٹے

ہو پنجۂ خور مین جیسے اولا
ہو پاسے خیال کا پھپھولا

دل ہو کہ حباب بحر ذلت
گرداب تلاطم ملامت

وارستۂ ملت و سبل ہو
وابستۂ دین صلح کل ہو

اور سختی مین اوسکی ہو یہ حالت
ہر جا ہو قیام مین قیامت

محشر کے شکست سے نہ ٹوٹے
وہ شیشہ کہ مست سے نہ پھوٹے

وہ دل کہ جو وہم میں نہ آئے
وہ دل کہ جو فہم میں نہ آئے

وہ دل کہ جو دل ہو کام کا دل
دل وہ نہیں گل ہو نام کا دل

کعبہ میں کہ دیر میں گذر ہو
دل ہو جسمیں خدا کا گھر ہو

## در باب تعذر از مبادرت طلب

علوی یہ طلب یہ تو ہے اندھیر
سینہ ترا اور یہ دل خدا حسیر

جس شخص کو ہو یہ دل عنایت
اک حشر ہے فتنہ ہے قیامت

اس دلکو ہے یون تو کون پاتا
جان دیکے بھی کم ہے ہاتہ آتا

لازم ہے یہ دل جو کوئی پائے
آہستہ بغل مین لے دبائے

ذرات رہے یہ اوس سے ہشیار
چھو لے نہ دے لامسہ کو زنہار

ذوق اوسکا نہ ذائقہ اوٹھائے
بو اوسکی نہ شامہ تک آئے

پہونچے نہ نگاہ کی نظر تک
اور سامعہ کو نہو خبر تک

عقل اپنی بھی وہان نہ جانے پائے
خود سے بھی تو اپنے مین چھپائے

دوزخ ہے غرض یہ دل جہان ہے
ظاہر ہے یہی یہی نہان ہے

یہ مخزن چہار دہ طبق ہے
مابین الاصبعین حق ہے[1]

یہ دل جو عیان نہو تو بہتر
مشہور جہان نہو تو بہتر

اس دل کا جہان نشان ہی پایا
ہے عشق اودہر قدم بڑہایا

اس دل کا جہان مین جب ہے چرچا
ہر ایک ہے یون پکار اوٹھتا

[1] قلوب المؤمنین بین الاصبعین من اصابع اللہ یقلبہا کیف یشاء ۱۲

عزیمت موکب سلطان عشق جانب خرابستان کشور دل ناتوان و انتباہ خدام جناب عشق بمنادی عام بحفظ خلوتیان عصمتکدہ خیال کہ مجموعہ اتصال و انفصالش را بدل النسبت تام بود و مسمی بشمس را بدل اعلام

اے دل سنبھل اضطراب آیا
عشق عالی جناب آیا

عشق آتا ہے سر بکف تو ہو جا — عشق آتا ہے ہان تلف تو ہو جا
عشق آتا ہے جان نثار کر دے — سر کاٹ کے تن سے آگے دہر دے
عشق آتا ہے جا کہین نکل جا — عشق آتا ہے دو گھڑی کو ٹل جا
عشق آیا عدم مین جان چھپا لے — اوٹھ ہستی سے اپنی ہاتھ اوٹھا لے
عشق آتا ہے بیچ ایدہر کو مت دیکھ — لے بھاگ تو پاؤن سر کو مت دیکھ
عشق آتا ہے عز و جاہ کھو دے — ناموس کو چاہ مین ڈبو دے
عشق آیا ہوا یہ ننگ اوڑا دے — اور عار کو آگ مین جلا دے
عشق آتا ہے پانی ہو کے بہہ جا — یا خاک مین خاک ہو کے رہ جا
عشق آیا بنا ہوا اگر جا — جا جیتے ہی جی زمین مین گڑ جا
رسوائی کا بھیس جا بدل جا — بدنامی کے دیس کو نکل جا
آفت کی گلی مین گھر بنا لے — ذلت کر او ٹھا سپر بنا لے
گر ہے تجھے عاشقی مین جینا — کھانا دشنام غصہ پینا
سرگردانی ہے راحت عشق — عریانی تن ہے خلعت عشق
عشق آیا زمین مین سما جا — عشق آتا ہے لیکے زہر کھا جا
عشق آیا بزیر پا گریبان — عشق آیا بسر کلوخ طفلان
عشق آتا ہے آنشار ہو جا — مر جا پس جا غبار ہو جا
عشق آیا متاع جان لٹا دے — قابو ہو اگر جہان لٹا دے
عشق آیا خدا کی شان آئی — عشق آیا کہ جان مین جان آئی
شاہنشہ بے سپاہ آیا — سامان فغان و آہ آیا
غارت گر کفر و دین آیا — آیا حق الیقین آیا
سلطان جہان نواز آیا — لے شحنہ بے نیاز آیا
لے آئی بلا سے آسمانی — لے آئی بلا سے ناگہانی
لے چھپکے غضب مین رحمت آئی — دوزخ مین لپٹ کے جنت آئی
لے نار مین نور چھپ کے آیا — کلفت مین سرور چھپکے آیا
لے زیست بشکل موت آئی — لے موت نے اب حیات پائی

درد آیا غم آیا آفت آئی — آئی آئی قیامت آئی

عشق آیا تو پھر کہاں کی راحت — جب صور پھونکا ہوئی قیامت

یہ عشق اگرچہ بد بلا ہے — عشاق کو دار سے لٹاتا ہے

بیچارہ ونکا غم گسار ہے یہ — تنہا ونکا یار غار ہے یہ

عشق اہل صفا کا مدعا ہے — عشق آئینہ خدا نما ہے

ہے عشق وجود نور ہے عشق — احببت کا سب ظہور ہے عشق

سچ کہتا ہون نور ذات ہے یہ — ہے شان یہی صفات ہے یہ

ایمان ہے مرا کہ ہے یہ ایمان — جان اسپہ فدا کرے یہی جان

گر ذرہ بھی عشق کا ہو دل مین — پھر پھنستا ہے کون آب و گل مین

جنت پہ یہ کھینچ دیتا ہے خط — بلوا دے جحیم کو یہ قط قط

عالم کا تعین اسکو کہئے — آدم کا تعین اسکو کہئے

ہر قطرہ ہے کامیاب اس سے — ہر ذرہ ہے آفتاب اس سے

ہر بحر مین جوش موج ہے عشق — پستی کے لئے یہ اوج ہے عشق

آباد کو کر رہا ہے ویران — ویرانے مین اسکے لاکھ سامان

صحرا کو چمن بنا رہا ہے — غربت مین وطن دکھا رہا ہے

یہ چرخ کو ہے اسی سے چکر — حیرت مین زمین ہے اس سے ششدر

جنگل ویران ہین اسی سے — آباد مکان ہین اسی سے

ہر دم مین حیات ہے اسی سے — ہر کھیل مین مات ہے اسی سے

خورشید چراغ ہے اسکا — مہتاب مین داغ ہے اسکا

سکتے مین اسی سے ہین جمادات — حرکت مین اسی سے ہین نباتات

اس سے ناشی ہوئے ہین حیوان — ناطق اس سے ہوئے ہین انسان

لاکھون کٹے سر اسنے ہین کٹائے — گھر اسنے ہزارون کے لٹائے

کرتا ہے مکان کو لامکان عشق — کرتا ہے نشان کو بے نشان عشق

جس جا ہے نسیم عشق جاتی — بے قید سے بوے مطلق آتی

ناسوت مین ہے جو دخل دیتا — ہے پانچون حواس چھین لیتا

کنت کنزا مخفیا فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق کما جاء الحدیث نبوی [illegible]

گلبن کو یہ خار خار کردے
جان تن سے سنبھالے تن کو جان سے
زہرہ کو زمین سے یہ اوڑا دے
دکھلاتا ہے خاکیون کو افلاک
لاتا ہے زمین یہ عرشیون کو
انسان کے جو سر مین وے یہ چکر
آن شاہ خلقت بیدی تی
احببت نے سب گھمنڈ توڑا
رندانہ یہ کلمہا ہے نغزہ
یارون کی سمجھتا کب وہ گھاتین
سن کفر اور شرک کی نہین بات
احببت ہے خاص معدن عشق
ہون حق کی جہان صفات موجود
جب ذات وصفات ہوئین اک نور
ہان دیکھ لگا کے غور سے دل
پھر مصحف حق مین اور کر غور
یوسف کا وہ قصہ ہے عجب شے
ہے عشق دلیل کل شئی
یہ قصۂ عبرتی ہے اے یار
القصہ نہ سمجھو خبط ہے عشق
یہ عشق خلیفۂ خدا ہے
گو ظلم اور جہل کا ممد ہے
بے ڈھب ہے دل مین اسکا جمنا
جس چیز کو جسے دیکھو مائل
طالب کی طلب سے ہے یہ مطلوب

ان فخر

گلشن کو یہ نو بہار کردے
تارے یہ مٹا دے آسمان سے
ہاروت کو یہ کنوان جھکا دے
چھنواتا ہے یہ فرشتون سی خاک
آوارہ کرہی ہے فرشیون کو
ہین عام ولی نبی برابر
فرمود کہ حببت الی
شاباش خدا کو بھی چھوڑا
گھبرا گیا سنکے خشک مغزہ
کہنے لگا کفر کی ہین باتین
احببت صفت ہے خاص من ذات
اور ذات خدا ہے معدن عشق
یہ جا نلو وان ہے ذات موجود
کسطرح خدا سے عشق ہو دور
قرآن مین یحبہم ہے نازل
قد شغفہا حبا کے ہین کیا طور
شان اوسکی احسن القصص ہے
ہے یہ تفصیل کل شئی
واحسنہ وصاحبان ابصار
بندے مین خدا مین ربط ہی عشق
ملن یفسد فیہا یسفک الدما ہے
پر نحن نسبح کی ضد ہے
بلواتا ہے ربنا ظلمنا
ما بین کشش ہے اسکی حائل
رغبت سے ہے راغبونکی مرغوب

عاشق سے ملا تو ڈھنگ ہے اور
معشوق کے پاس رنگ ہے اور

یان ایک کو چھنڈے سے پر چڑھایا
وان ضبط سے آک کا دل جلایا

رخ کو وان بیٹھ کر سنوارا
یان آہ کی ساتھ تھا سدھارا

کیا بیٹھا سدھارا کون کیا میل
اک ذات بنا رہی ہے سب کھیل

سمجھو اسے فی المثل ہے بے لاگ
پانی مین ہے پانی آگ مین آگ

کونین کا اعتبار ہے عشق
یان قدرت کردگار ہے عشق

دارین کا انتخاب ہے یہہ
واللہ کہ لاجواب ہے یہہ

جاری ہے یہی یہی ہے ساکن
واجب ہے یہی یہی ہے ممکن

بے نام و نشان و نسبے سبب ہی
ہے فضل ادھر ادھر ادب ہے

ہے شکر یہان تو وان ہے احسان
مرحوم ہے یان تو وان ہے رحمان

وحدت ہے یہی یہی ہے کثرت
منعم ہے یہ خود بشکل نعمت

رنگ رخ اعتبار ہے عشق
بوئے گل اختیار ہے عشق

لاکھون پردون مین ہی نہان عشق
لاکھون پردون سے ہے عیان عشق

سرمایۂ پر ثبات ہے عشق
پیرایۂ کائنات ہے عشق

اشیا کا تعینات ہے عشق
اسما کی تجلیات ہے عشق

ہے وجد یہی یہی تو ہے ذوق
یان ولولہ ہے یہی یہی شوق

ادنا ہے یہی یہی ہے اعلے
بندہ ہے یہی یہی ہے مولی

ارواح کا سب قیام ہے عشق
اجسام کا انصرام ہے عشق

ہے نطق یہی یہی خموشی
ہے پیش نظر بچشم پوشی

غارتگر عقل و ہوش ہے عشق
یان ذات کا اپنی جوش ہی عشق

یہ وہ نہین وہ نہ یہ نہین کچھ
سب کچھ ہے نہین نہین نہین کچھ

ہے مغز یہی یہی تو ہے پوست
یان عشق کی شان ہے ہمہ اوست

ہے اسکا بیان زبان سے باہر
یان اپنی زبان بیان سے باہر

عاشق کو یہی ہے بس کفایت
مذہب ہے یہی یہی ہے ملت

کنت کنزاً ہے اسکا موطن
فخلقت الخلق مین ہے مسکن

یہ اسکی ہے عین مہربانی — مرنے کو بھی دے نہ قطرہ پانی

ہے یار یہ یار مار ہے یہہ — اغیار کا بھی تو یار ہے یہ

اک شخص کو خود کرے فضیحت — پھر آپ کرے اوسے نصیحت

کہتا ہے خموش اور رولائے — نیچے نیچے ہی چٹکیان لے

دل چھین لے آپ اور مکر جاے — ظاہر مین کچھ اک بہانہ کر جاے

دیوانی زلیخا کو بنا دے — خود تیغ عزیز کو لگا دے

ہے مکر مین خیر و شر کی تکرار — ہے سارے ہی جہان کا ایک مکار

ہے خانہ بدوش خود بہر در — سچ ہے یہ کہ بے گھر ہے سب گھر

یہ کہئے تو شکلے ہووے وہ غیب — وہ کہئے تو یہ ہے بلا ریب

مین بنتا ہے گر اسے کہین تو — تو کہئے تو یہ نہ وہ نہ مین تو

ہے ساری ضمیر و کنایہ مرجع — ہر ایک وقوع کا ہے موقع

ہے فرش زمین وہ بر سر عرش — ہے عرش پرین وہ بر لب عرش

اک جا ہو تو کوئی جا کے رو دے — یا جائے وہان جہان نہ ہووے

ہر جائی ہے ملتا وہ کہان ہے — ہم یان ہین اگر تو آپ وان ہے

گر ہم ہین تو وہ نہین بلا ہے — اور وہ ہے تو ہم نہین یہ کیا ہے

ملتا نہین وہ کسی نگر مین — ہے اوسکا پتا خدا کے گھر مین

ہر ایک کا کب وہان گذر ہے — وان پانون سے پہلے سر کٹے ہے

لیکن وان اوسکو ڈر نہین ہے — جسکو کچھ پانون سر نہین ہے

ہوتا ہے اوسیکا وان گذارا — جسنے اپنے کو آپ مارا

جسنے کیا خانمان کو برباد — جو دونون جہان سے ہوئے آزاد

جسنے کہ سب اپنا گھر لٹایا — تسپر بھی ہاتہ کچھ نہ آیا

بیگانہ و خویش سے گذر جاے — اور مرنے سے اپنے پہلے مر جاے

جو رحمت و قہر ایک سمجھے — تریاق اور زہر ایک سمجھے

تسلیم مین جسنے سر دیا ہو — دل آگے رضا کے دہر دیا ہو

جو اسکے ہزار زخم کھائے — دامن مین اوسیکے منہ چھپائے

جو موت کے منہ مین گھر بنائے
دو گام اجل سے آگے جائے

جو سارے جہان سے جدا ہو
تنہا اپنی بھی زیست سے خفا ہو

جو نام و نشان کو مٹا دے
ہستی کو مستی مین اوڑا دے

جو ملت و دین سے بری ہو
جسکا ایمان کافری ہو

ناموس کو سر سے جو اوتارے
اور ننگ پہ اوسکے جوتی مارے

جو شرم کی ناک کو جھٹک دے
اور جاہ کو خاک پر پٹک دے

جز یاس جسے نہ کچھ غرض ہو
جز حسرت دل نہ کچھ مرض ہو

ہو عیش پہ جسکی سب تباہی
باقی ہو تو غیرت الٰہی

ہر شخص کا کام وہان نہین ہے
کچھ اولی عجب وہ سرزمین ہے

وان موت کا نام زندگی ہے
تھے وان جو خدائی سبحان دی ہی

ہر قید کا نام وان ہے مطلق
وان بندے کو دعوی انا الحق

یان ہے جو فنا وہان بقا ہے
جو بندہ ہے یان وہان خدا ہے

محبوب حبیب کا ہے مسجود
معشوق کا نام وان ہے معبود

ہان کیون نہو ہے یونہی یونہی ہے
یعنی ویصم یحبک الشیٔ

ہے عشق وہ جوش نار ملہوب
کان یحرق ماسوای محبوب

ذرات ہے اوس جگہ برابر
جلتے ہین حدوث کے وہان پر

وان ایک ہے لاکھ گر کہین ہے
اور ایک تو ایک بھی نہین ہے

یہ خلق اور ایسی لاکھ خلقت
وان ایک بھی ہے کہئے تو ہر وقت

کثرت تو یہ کس شمار مین ہے
وحدت فقط اعتبار مین ہے

کثرت کا ثبوت کو رہی ہے
وحدت خود سلب ہو رہی ہے

جب ایسا مقام پر خطر ہو
ہر شخص کا کہئے کب گذر ہو

یہ وہ نہین ہر شخص سمجھ لے
جو عشق کو اپنا گھر سمجھ لے

بازار نہین جو سب چلے جائین
جو دوڑ کے جائین اور چلے آئین

ہر ایک کا گذر نہین ہے حاشا
کیا عشق کو سمجھا کچھ تماشا

وان رکھتے ہی پانون نذر سر ہے
کیا عشق یہ خالہ جی کا گھر ہے

لڑکون کا نہ سمجھو کھیل اوسے تم / جبریل کی عقل بھی ہے وان گم

اوڑی ہوئی وان کی کچھ سنی ہے / جان باز ہی وہان کی دل لگی ہے

زندے تو یہین ہر کہین نہ پہونچے / مر کر بھی تو وان نہین پہونچے

چکر وان کچھ تو کھا رہے ہین / کچھ دور یہین پہ تھککے آ رہے ہین

لے سوچ سمجھ کے عشق کا نام / وان آپ کے لاڈلون کا کیا کام

اوس کوچہ مین کب وہ ہون جفاکش / جو نفس مقید ہی پہ ہین غش

سن سکتے ہین کب وہ نالۂ زار / جو سنتے ہین چوڑیون کی جھنکار

دنیا کے جو ہین ڈھکوسلے مین / جو بیٹھے ہین گھر کے گھونسلے مین

میدان مین وہ کب دکھائین مردی / کب کرتے ہین وہ یہ دشت گردی

پریانیون پر جو ہاتھ مارین / سوکھے ٹکڑے وہ کب اوتارین

دن رات جو فرنیان اڑائین / لوہے کے چنے وہ کب چبائین

جو رکھتے ہین اپنا ڈھیلا تہمد / اور جبے عمامے کے ہین پابند

کھلانے سے بھی ہین عار رکھتے / ہین ہاتھ مین پشت خار رکھتے

گو خاصے جوان ہین بسر پیری / پر ہاتھ مین ہے عصاے پیری

کبر و ہین یہ پیر جی کی صورت / تا ناف ہے ریش بے ضرورت

یا علم کے جو غرور مین ہین / اور جاہ کے جو سرور مین ہین

ہے بحث سے علم جنکا مطلب / ٹھیرا ہے تعصب اونکا مذہب

ظن جنکے عقیدہ کی ہے بنیاد / تا مرگ نہ شک سے ہون جو آزاد

جو ذوق زبانی سے ہین خورسند / جو شہوت و آز کے ہین پابند

ہین اورونکا جھوٹا کھاتے پیتے / اورون کے سہارے پر ہین جیتے

ہین نام کے سادہ کام کے چور / کچھ قول ہین اور فعل ہین اور

جو رکھتے ہین دعوے سو زبان پر / اور ٹھیرین نہ ایک امتحان پر

ہین آپ تو ہر طرح فضیحت / اورون کے عیب پر ملامت

یہ لوگ جو مارین عشق کا دم / افسوس افسوس کیا کہین ہم

ہے عشق سزاے چار میخی / وان علم کدھر کہان کی شیخی

عریانی ہے وانکا جامۂ تن — اور اس سے جو گذرے خاک گلخن

جسم زخمی قبا ہے کمخواب — چادر ہے زموج چشم پر آب

بچھتا ہے وان عمامۂ سر — گرداب سرشک دیدۂ تر

تکیہ نہین بستر ا نہین ہے — قالین کیا بوریا نہین ہے

سنگ تشنہ ہین وان نشستگاہین — فرشی پنکھے ہین سرد آہین

وان خوان ہین کب ہے لقمۂ تر — شامی و شکم پر و مزعفر

وہ خوان تو خون سے بھرا ہے — اک زہر کا پیالہ وان دھرا ہے

وہ زہر نہین فقط کشندہ — کر دیتا ہے قتل کرکے زندہ (تصور محبوب)

وان خون جگر ہے لقمۂ تر — رنگ رخ زرد ہے مزعفر

بریانی وہان ہے سینہ بریان — اور شوربہ اشک چشم گریان

وان آبی و شیرمال کب ہین — دل آتشین اور خشک لب ہین

یہ نقل کا دھیان بھی اگر وان — موہنہ پر لگتے ہین سنگ طفلان

یہ بھی نہین سہو سے کھایا — اسبات کو جو زبان پہ لایا

تن ہو تو لباس کی ہو خواہش — دل ہو تو حواس کی ہو خواہش

خواہش ہو اگر طعام ہوئے — ٹھہرے جو کوئی مقام ہوئے

جان ہو تو ہے زیست کی ضرورت — ہو نفس تو ہے یہ سب کدورت

ہے جسم بھی رہا تو بوریا ہو — راحت ہو اگر تو بسترا ہو

دل ہی سنبھلو یہ سکتے کیا ہو — تم خود ہو تو سارا ماجرا ہو

سنتے حیرت و محو کونہ وان لمس — ہو جاتے ہین سحق و محق سے طمس

وان گرم نہین کسیکا بازار — یوسف سے بھی وان نہین خریدار

تشیر بہ بزار بے نیازی — دکھلا ہے وہ عارض مجازی

وہ کون ہے یعنی حضرت عشق — اور کیا ہے مجاز صورت عشق (عشق حسن)

صورت مین وہ لب جو کچھ ہین ملتے — یوسف کے ہین کھوٹے دم ملتے

فرہاد ہے وانہ جوت کھاتا — ہے قیس کو باتو نہین اڑاتا

کرتا ہے کسکے پیچھے قیس جائے — سو کوس اک بات مین بھگائے

سودا ہے وہانکا خود فروشی
قیمت لینے مین چشم پوشی

وان تن کا تو نام بھی نہ لیجے
باہر ہی حواس پھینک دیجے

وان جان ہے کوڑیونکو ارزان
اور سر کو تو مفت بھی نہ لین وان

پھر دل کی تو کھٹے اصل کیا ہے
اور عقل کو کون پوچھتا ہے

وان جیسے بنے یہ جان دیدے
الزام بھی گر ملے تو لے لے

وان نفع و ضرر کی کیا ہے پروا
خود رائی ہے سارا کام وا[illegible]

ہے راست بیان نہین ہے لاشے
ہین عشق کے کچھ عجیب تماشے

یہ عشق ہے اک خدا کی حکمت
ہے عشق خدا کا دست قدرت

اللہ رے عشق شوخ و بیباک
سب کچھ کرے اور پاک کا پاک

مجھکو تو ہے اسقدر ڈر آیا
دل کانپ اوٹھا جو نام آیا

رکھ علوی ذرا خیال اپنا
کیا بکتا ہے منہ سنبھال اپنا

جبہ سائی عاشق بر در پیر میکدہ باستدعای ساغر مے بیخودی از جناب پیر میکدہ بصد الحاح و زاری و کرب بیقراری در حال ابتلای درد عشق بوجہ بیتابی ازان کہ چارہ اش جز بہ بیخودی ممکن نیست

علوی نے تجھے بھی اب ستایا
تیرے دل نے بھی زخم کھایا

جز بیخودی اب شفا نہین ہے
اس درد کی اب دوا نہین ہے

دیکھ اب یہ مرض کریگا بیدم
جا اور در میکدے پہ لے دم

سو کرکے طواف میکدے کے
تو پیر مغان کو سجدہ کر دے

سر پاؤن پہ رکھ بعجز و زاری
کر عرض بشوق و اضطراری

یہ عرض کر مال و تن دل و جان
قربان ہے تجھپہ دین و ایمان

## موج اول تنزل اول

دل کھو سکے ساقیا پلا دے
نہلا دے شراب مین ڈبا دے

عالم کو نگاہ مین پلٹ دے
سر پر مرے سارا خم اولٹ دے

۵ یعنی مقام الوہیت راسطے کردہ متوجہ بشغل وحدت باید بود و مراد از خدا اسماء الٰہی است ۱۲

لونین مین غلغلہ اوٹھا دے — سیلاب شراب مین بہا دے
مجھکو وہ پلا شراب ساقی — جو مجھکو نہ مجھمین چھوڑے باقی
وہ مے کہ جلا کے خاک کر دے — وہ مجھکو جو مجھہ سے پاک کر دے
جل بھنکے کباب بنکے رہجاون — مین سارا شراب بنکے رہجاون
تن کو مرے ذرہ ذرہ کر دے — رگ رگ مین مری شراب بھر دے
مے سے یہ بنا دے حال میرا — میخانہ ہو بال بال میرا
کچھہ حد سے بڑہا مرا ملال اب — کر آب حرام سے حلال اب
مرتا ہون مین قوت روح دیدے — لا جام مے صبوح دیدے
لا شعلۂ آتشین جھکا دے — انکار کرون تو منہ جلا دے
بے طرح خمار نے ستایا — لے ابتو لبون پہ دم ہے آیا
دل دن کا چراغ ہو گیا ہے — تن رات کا داغ ہو گیا ہے
تلخی خمار سے ہون بدحال — اس میٹھی چھری سے ذبح کر ڈال
کیا بچتا ہے جام چار دیگر — جیو سکتا نہ بے شمار دیگر
وہ دے کہ حساب مین نہ آئے — کاتب کی کتاب مین نہ آئے
وہ دے کہ ہے جسکو دم مدام اوج — لو کان البحر جسکی اک موج
جب تک نہ مین خوب سیر ہونگا — مر جاونگا خم پہ جان دونگا
ساغر کا لبنا گر گریگا — تو دیکھ میرا لہو بہیگا
کیا جام کا انتظار دیکھون — فرماؤ تو خم سے منہ لگادون

## موج دوم تنزل دوم

ساقی مرے لب پہ خم جھکا دے — اللہ کے واسطے پلا دے
دے نام شراب جسکا ہوئے — یہ چرخ حباب جسکا ہوئے
منہ سے کوئی قطرہ گر نکلجاے — وہ خم فلک سے بھی اوبل جائے
سر سے مرے موج مے گذر جائے — یہ نشۂ خودی کا سب اوتر جائے
اک نشۂ او تار اک چڑہا دے — اس بحر کا جزر و مد دکھا دے
وہ بادۂ بے خودی کا دے جام — جو تام ہو تیرا اور میرا کام

سرشار مئے الست کر دے
جو صاف ہو آب وگل سے دیدے
افلاک کے جو دہوین اڑا دے
ساقی مجھے آب قہر دیدے
زہر آب کے شیشے کو جھکا دے
کافور کی شمع سے جلا دے
وہ آب کہ پاک آب سے ہو
بلور کا جام بھر کے دیدے
مجھکو وہ پلا شراب مختوم
تسنیم سے قطرہ جس کے اندر
کچھ اور نہین ہے میرا مطلب
فی الفلک سے جام بھر دے
ساقی مے ختم مذطل دے
النجم اذا ہوا سے لا دے
وہ نشہ چڑھائے اے مسیحان
جس نشہ کے جوش سے ہو پیدا
لا ساغر اینما مین بھر کے
آب در تاج بھر کے دیدے
گوہر مین بھری ہوی پلا دے
بھر دے مجھے از مئے ختم ہو
لا دے خم وادی طوی سے
لا آب شجر پلا دے للہ
لا جام مین عمر خضر بھر دے
قائل ہو خودی کی کشمکش مین
جلنے کے لبون پہ جس سے دم آئے
(یعنی شراب قاتل ہے)

وہ مے کہ جہان کو مست کر دے
اک وہ پیالے تو دلسے دیدے
(یعنی الوہی تجلی)
وہ دے کہ جو طور کو جلا دے
جو کچھ ہو بلا سے زہر دیدے
شراب سے کہ شیشہ کو جھکا دے
آگ اس آب سے لگا دے
سرچشمہ آفتاب سے ہو
لا نور کا جام بھر کے دیدے
جو تیرے ہی علم مین ہو معلوم
جس بادہ کا ایک جام کوثر
دیدے مجھے جام نحن اقرب
وہو معکم سے جام بھر دے
ساقی لا مجھکو میرا دل دے
رحمن کے استوے سے لا دے
فکشفنا عنک جسکی ہے شان
علمنا من لدنا علما
دے جام جہان نما مین بھر کے
مصباح زجاج بھر کے دیدے
کوکب مین دہری ہوی پلا دے
در ساغر اینما تولوا
لا دے مینخانہ خدا سے
از شجرہ انی انا اللہ
لے آب بقا سے زندہ کر دے
اس خانہ پنج و چار و شش مین
بو شونگہ سے جسکی خضر مرجائے

حقیقت الذات کا نقاب کھولنا ۱۴۲

جس مے سے عزیز مین ہے جان آئی
ایوب نے جس سے ہی شفا پائی

وہ دے کہ جو ہو دے برق لامع
از اسم بدیع تا بجامع

جو کھولدے سب صفات آیات
اک شے مین تا رفیع درجات

اعیان سے ہو نشہ جسکا حائل
تا مرتبۂ ظہور کامل

(اعیان ثابتہ) وہ دے جو ہے عرش کا مستقار
روح اعظم کی دل کا پارہ (یعنے انسان کامل)

وہ جس سے چھک گئے ہین ذرات
وسع کرسیہ السموات

جس بادے کا نشۂ عروجی
ہے قطع منازل بروجی

لا جام زحل مین بھر کے لا دے
منحوس کے منہ کو بھی جلا دے (یعنے سیارہ یا مرتبہ کوئی)

بھر دے مجھے جام مشتری مین
دے ساغر دیدۂ پری مین

مریخ کا جام بھر کے دیدے
قاتل کی چھری کا پیو بھر کے دیدے

دے ساغر آفتاب بھر کے
دے کاسۂ آب و تاب بھر کے

ناہید کے پیالے مین پلا دے
وہ بادہ کہ زہرہ کو نچا دے

سایل کے سوال کو نہ کر رد
بھر دے مجھے ساغر عطارد

دیدے مجھے کاسۂ قمر مین
دیدے جام ستارۂ سحر مین

عه کافور مزاج مے پلا دے
دل کھول کے آج مے پلا دے

## موج سوم منزل سوم

آنکھین تو ملا وہم سے حالی (معاینۂ اول)
اوروں سے سبے یہ لن ترانی

کر دوسروں سے قرار جنت
کر اوروں سے وعدۂ قیامت

دل سرد ہے یہان تو لا ابھی لا
من کاس مزاجہا زنجبیلا

مین حور کے ہاتھ سے نہ لونگا
تو روح سے تو پلا پیونگا (یعنی مقام روح الروح)

گو حور مین روح سے سوا لی
پریشان نہین اولٹی بات بھالی

گر شرم ہے منہ پھرا کے دیدے
آنکھین نیچے جھکا کے دیدے

کب کہتا ہون ہاتھ اپنے بڑھا دے
ٹھوکر کے اشارے سے بتا دے

آخر تیری خو تو ہے کرم کی
خیرات دے اپنے دم قدم کی

محتاج کو حق کے نام دیدے
خیرات سمجھ کے جام دیدے

جو حصۂ خاک ہوا یہ بھر دے
لا میرے ہی منہ مین خاک بھر دے

دے گا لیان لاکھ اک پیالا
یارون کا نشہ ہوا دوبالا

حدیث النفس
منہ جام مین دیکھکر پلا دے
صدقے ہی مین آئینہ دکھا دے

کہتا نہین مسکرا کے تو دیدے
آنکھین ہی مجھے دکھا کے دیدے

لا جام کو لب پہ دھر کے دیدے
اس پیالی کو جھوٹا کر کے دیدے

پالون ہی یہ لا اوتار کر دے
سر سے سو بار وار کر دے

لا جام مین کلی کر کے دیدے
جو لی ہی یہ مجھکو دھر کے دیدے

دے جام مجھے لگا کے ٹھوکر
لا مجھکو پلا دے پالون دھو کر

آنکھون نہ نثار کر کے دیدے
دو پیالون کو چار کر کے دیدے

یہ وہ کوئی دیکھے اور نہ ہم تم
دے از ید ربہم سقاہم

لا فسد حق ادا سے امر ہو سکے
قرآن مین نص واشربو ہے

دے آنکھ فرشتونکی بچا کے
للہ دے واسطے خدا کے

دشمن تو کہین محب نہ دیکھے
یہ کیا ہے کہ محتسب نہ دیکھے

ہان چشم قمر نہ دیکھنے پائے
خورشید کی ہان نظر نہ لگ جائے

آہٹ گردون کی بھانپ کر دے
لا چادر ابر ڈھانپ کر دے

ایسا نہ ہو رعد غل مچا دے
بجلی نہ لپک کے سر جھکا دے

دیکھ آنکھ بچا کے کر اشارے
منہ تکتے ہین تیر اسب ستارے

ہان میری بھی آنکھ سے بچا کے
لا مجھسے بھی دے مجھے چھپا کے

بنجا مجھے دیکھے ایسا انجان
قلقل نہ صراحی کی سنے کان

ہان حلق سے نیچے اوتر نہ جائے
لذت نہ زبان پہ میری آئے

ساغر کہین لامسہ نہ چھو لے
اور شامہ بھی کہین نہ بو لے

لا راہ نفخت سے پلا دے
اوپر اوپر مزے اوڑا دے

## موج چہارم منزل چہارم

ساقی دے مے خم خیالی
در ساغر مرات مثالی

دے آب حیات بھر کے دیدے
لا میری نجات بھر کے دیدے

سقاہم ربہم
شرابا طہورا
کلو واشربوا
ولا تسرفوا ۱۲
لا تغفلوا عن ذکر اللہ
۱۲
فاذا سویتہ
ونفخت فیہ من روحی
۱۲

پیالے مین مئے طہور بھر دے ۔ لا دیدۂ دل مین نور بھر دے
احبیت کا عکس بھر کے لا دے ۔ لا ساغر احمدی پلا دے
اصحاب ہدا اسنے جو پیا ہے ۔ احباب خدا اسنے جو پیا ہے
ہے سورۂ دہر شان جسکی ۔ قرآن ہے سارا جان جسکی
لا دے درد شراب سادہ ۔ فاتبعونی کے خم کا بادہ
ساقی مئے بزم صابرو دے ۔ تلخ آب سبوئے رابطو دے
ساقی مرے دل کو اب نہین چین ۔ لا شیشۂ طاق قاب قوسین
دے برزخ عین کا نتیجہ ۔ مرج البحرین کا نتیجہ
دیدے وہ علی کا جام تسلیم ۔ از بادۂ سلسبیل و تسنیم
وہ جو پیا خواجہ حسن نے ۔ اویس عاشق خاص ذو المنن نے
عبد الواحد نے جو پیا ہے ۔ وہ جسکو فضیل نے لیا ہے
وہ شاہ بلخ کو جو پلا دی ۔ جس نشہ مین سلطنت لٹا دی
جو پی گئے حضرت حذیفہ ۔ دیدے وہ جو ہے ابی ہبیرہ
ممشاد کا دے مجھے پیالہ ۔ دے بو اسحاق کا نوالہ
دے کاسۂ مئے ابی احمد ۔ دے جام کف ابی محمد
بو یوسف رکھتے تھے جو موجود ۔ وہ پی گئے جسکو خواجہ مودود
وہ حاجی شریف کی جو تھی جان ۔ وہ پی گئے جسکو خواجہ عثمان
دیدے مجھے ساغر بہشتی ۔ از خم مئے معین چشتی
دے ساغر بختیار کاکی ۔ جس نشہ مین اوسنے جان دیدی
وہ دے جو فرید نے پیا ہے ۔ جو شیخ نظام کو دیا ہے
جو پی کے چراغ دہلوی نے ۔ آئینے بنا دئے ہین سینے
جو شیخ کمال کی غذا تھی ۔ جو شیخ سراج کی دوا تھی
وہ علم الحق تھے جس سے مسعود ۔ وہ پیتے تھے جسکو شیخ محمود
وہ شیخ جمال نے جو پی کے ۔ کیا کیا نہ دہن سے لال اوگلے
وہ پیتے تھے جو حسن محمد ۔ مسرور تھے جس سے شیخ احمد

| | |
|---|---|
| ساقی ترا فضل کیا ہے تھوڑا | جسکو پکڑا پلا کے چھوڑا |
| اک خلق کو مفت ابھی پلائے | کچھ بات نہیں جو دل میں آئے |
| گر فضل و کرم ہو تیرا شامل | ابلیس بنے من یشا میں داخل |
| پھر میں تو لگا ہوں دم قدم سے | مایوس ہوں کیوں ترے کرم سے |

## موج پنجم تنزل پنجم

| | |
|---|---|
| ساقی دل میں سرور بھر دے | لا تن میں کبھی میرے تو بھر دے |
| لا مجھکو پلا دے پیٹ بھر کے | یہ وہ نہیں بے پئے جو سر کے |
| دے حد بشر سے جو گذر جائے | ہاں وہم خرد بجائے دل اوتر جائے |
| ہو جاؤں خودی سے اپنی باہر | کچھ مجھکو نہ سوجھے پاؤں اور سر |
| گر ساختگی سے بھی نکل جاؤں | اپنے بھی تو ہاتھ سے نکل جاؤں |
| سب تن مرا بادہ ہو کے بہ جائے | تو مجھکو سنبھالتا ہی بہ جائے |
| یوں نشہ میں میرے ہوش اوڑ جائیں | سنبھلوں نہ فرشتوں کے سنبھالے |
| وہ مے اگر وہ لب تلک آئے | میں تجھ پہ گروں تو مجھ پہ گر جائے |
| وہ پیتے ہی جسکے دم نکل جائے | وہ مے کہ تو خود پلا کے پچھتائے |
| نظروں میں یہ ہو نشے کا ساماں | میخانہ ہو سارا ہو کا میداں |
| کچھ بھی نہ رہے نظر میں باقی | نے جام نہ مے نہ میں نہ ساقی |

## تہدید و تنبیہ بنفس خود کہ بطلب چنین بادۂ صافی مبادرت کن نہ روی بشست و برداشت کشمکش امواج اینچنین مے بی کدر نہ ظرف تو

| | |
|---|---|
| اے دل یہ تری طلب تو ہے کون | یہ مونھہ ترا کیا سبب تو ہے کون |
| اس مے کا تو نام لے ترا منہ | دیکھوں تو دکھا مجھے ذرا منہ |
| کس منہ سے یہ باتیں کر رہا ہے | کس لو پہ تو بکھر رہا ہے |
| کیا منہ ترا پھر تو بول دیکھوں | ہاں پھر کبھی لب تو کھول دیکھوں |
| بیہودہ نہ بک جو پھر تو بکیگا | منہ چیر کے جیب کاٹ لونگا |

ہان فضل سے رکھ امید ہردم
جو تجھکو ملا وہ کیا ہے کچھ کم

جو پیر سے لئے تیرے تجھکو بخشا
اک قطرہ بھی کیا وہ کچھ ہے تھوڑا

جسمین ترا ظرف اوبل گیا ہے
اک بوند ہی مین تو چل گیا ہے

اوقات سے یہ بھی ہے زیادہ
کیون تیرا یہ ظرف اور بادہ

ہان مور کو کردے وہ سلیمان
کچھ کم نہین اوسکا فضل و احسان

ورنہ وہ شراب کسکا منہ ہے
وہ آتشین آب کسکا منہ ہے

پانی کو جو لگ چلے جلا دے
لوہے کو وہ موم سا گلا دے

وہ بادہ کہ جوش مین جو آئے
افلاک کی دھجیان اوڑائے

چھو لے بھی وہ گر تو ابر ترسے
بجلی کی طرح سے آگ برسے

اس سطح زمین کی دھول اوڑا دے
اک خشکی مین عرض و طول اوڑا دے

انسان ہی کا دل تھا کچھ قیامت
جو سینے مین رکھا یہ امانت

اس مے کو جو لوگ اوڑا رہے ہین
لوہے کے چنے چبا رہے ہین

وہ پیتا ہے جان سے ہو جو بے آس
اس بادہ کا نشہ ستیاناس

مردون کو یہ مے مزا چکھائے
نامردون کو دور سے ڈرائے

ہان بلے پئے ٹیڑہی کھیر ہے یہ
پیجائے گر تو شیر ہے یہہ

خم اسکا ہر اک یہ ہے کشادہ
ہے وسعت رحمتی یہہ بادہ

پینے سے ڈرو تو تن بھگو جائے
بہاؤ تو نا کا دودہ ہو جائے

منکر کے لئے دلیل ہے یہ
وہ چشمہ سلسبیل ہے یہ

ہر لب پہ ہے نام اوسکا جاری
ہر دل مین ہے کام اوسکا جاری

کیا بجتا ہے علو یا سنبھل جاے
منہ دیکھ کہین زبان نہ چل جاے

## تمہید داستان

گو میری نہ تھی یہ قابلیت
یہ بادہ جو ہو نہ مجھے عنایت

اور ظرف مرا بہت ہی کم تھا
ہان پیر مغان کا کچھ کرم تھا

جو جو کہ تھے میکدے مین سائل
ہر اک کسی طرف ہوا وہ مائل

سب مانگ رہے تھے ہاتھ اوٹھا کے | اور سجدے مین تھا مین سر جھکا کے
وان سب کی تھی قیل و قال جاری | یان چپ مین زبان حال جاری
تھے رعب سے بندیان لب قال | خسرو کی غزل تھی صورت حال

## غزل خسرو علیہ الرحمۃ

حیران شدہ ام در آرزو بیت | اے چشم جہانیان بسو بیت
مائیم و تحیر و خموشی | آفاق ہمہ بگفتگو بیت
خاک تن من سرشتہ خو لست | در خور نشد آب این سبو بیت
پرسی کہ چگونہ ز من دور | دور از تو چہ پرسیم چو مو بیت
خسرو کہ بمند تو اسیر است | بیچارہ کجا رود ز کو بیت
کچھ فضل نے پھر تو جوش کھایا | دست رحمت ادہر بڑھایا
تو تھا بزمین فتادہ سفلی | کھینچا مجھے یون بسوے علوی
پیالا و صراحی اور شیشا | اک طاق پہ سب اوٹھا کے رکھا
اور سجدے سے میرا سر اوٹھا کے | سینہ مرا زیر پا دبا کے
اول مرے دست و پا کو باندھا | پھر مجھکو اوٹھایا سر سے اونچا
فرمایا کہ ہان لے آنکھین اب کھول | جو دیکھے اشارے سے مجھے بول
جب کھولنے لگے آنکھین مینے دیکھا | کچھہ اور ہی پھر تو مجھکو سوجھا
دیکھا مینے تو ایک دریا | ہے آپ ہی آپ لہرین لیتا
ہین مچھلیان اوسمین فوجین فوجین | اکدم مین ہین اوٹھتی لاکھون موجین
فوارے خود بخود ہین سے چھٹتے | بیحد ہین حباب اوسمین اوٹھتے
نہرین وان سے اوبل رہی ہین | اور چادرین لاکھون چل رہی ہین
ہین کشتیان بے شمار اوسمین | ہین لولوے آبدار اوسمین
اور ایک نیا تماشا دیکھا | پانی مین غبار اوٹھ رہا تھا
جب دیکھا یہ مینے اتنا سامان | یہ جوشش و تلاطم و یہہ طوفان
بیساختہ میرے منہ سے نکلا | دریا دریا جناب دریا

فرمایا کہ بحر نور سے ہے یہ
طوفان سے ظہور ہے یہ

یہ سنتے ہی کچھ اوٹھا کے چھینٹا
اور گرتے ہی سینے کھایا غوطا

اک غوطے مین ہوگیا یہ سامان
تھے عقل و حواس و ہوش پرّان

اک بار تو دم نکل گیا تھا
سارا نقشا بدل گیا تھا

تھا جسم مین دل نہ دم مین تھی جان
تھے کفر نہ دین تھا نہ ایمان

جب ڈوب کے میرا جسم نکلا
کچھ سانس سا سینے تن مین پایا

سوچا تو نہ مین تھا اپنے تن مین
اور دیکھا تو مین ہی تھا بدن مین

اولٹا اک نقشہ جڑ گیا تھا
گھٹتا تھا مین کہ بڑھ گیا تھا

سب عقل و خرد ہوا ہوئی تھی
اور فہم کی دھجیان اوڑی تھی

دل جسم مین جسم محو دل مین
جان نام کو قید آب و گل مین

ناگاہ صدا سنے ہاتف غیب
آنے لگی سر جان مین ریب

جب جان ہوئی سو کے غیب راغب
تھا جان سے کوئی یون مخاطب

اے جان نکل اب اس آب و گل سے
اس قصے کو سن لے گوش دل سے

گو قصہ ہے پر نہین یہ قصہ
گر فہم ہے لیلے اپنا حصہ

یہ قصہ جو ہے پیام عبرت
نام اسکا ہوا حسام عبرت

## آغاز قصہ معاملات خلیل خان و ذلیل خان با فاختہ در بیابان در غلبۂ فاقہ و کیفیت تدبیر گرفتاری با فاختہ

سنئے کہین کوئی اک جوان تھا
نام اوسکا وہان خلیل خان تھا

تھا عاقل و وضعدار و ذی ہوش
خوش صورت و نیک خلق و خوش پوش

جواد و شجاع و با مروت
متشرع و صاحب حقیقت

عابد عالم مجاہد دین
عارف عاشق ز اہل تسکین

وہ مثل خلیل میزبان تھا
اک عالم اوسکا میہمان تھا

بس حلم مین تھا فرید فردا
مصداق بنا کوئی بردا

سسرال مین اپنی وہ کرم زاد
رہتا تھا بطور خانہ داماد

تھی بی بی سے اپنی اوسکو الفت
رو کی ہوی تھی اوسسے محبت

رہتا تھا وہ بی بی کے وطن مین
جون روح مقیدی سے تن مین

خدمت مین میان کی تھی خاتون
حیوانی ہے جیسے دلپہ مفتون

ہر دم تھا وہ اپنی جانسے آزاد
جون جوہر فرد وہ فرد افراد

ہر چند کہ خود سے خانہ داماد
سب ننگ وحیا ہے اوسکی برباد

وہ چھاتی پہ مونگ کودلی ہے
پر جورو کی جوتی کی تلی ہے

مشہور مثل یہ ہے جہانمین
اور آیا ہے اکثر امتحان مین

ہے بہن کے گہر مین بھائی کتا
اور سسرے کے گھر جنوائی کتا

پر ایسی سعیدہ تھی وہ بی بی
ہر امر مین تھی مطیع اوسکی

تھا اہل وعیال سے وہ خرسند
تھے بیٹیان پانچ پانچ فرزند

افتاد زمانہ کچھہ پڑی آہ
افلاس مین آ گیا وہ ناگاہ

اور یہ بھی ہے تجربہ مین آیا
ہے حد سے زیادہ جو دیجا

گر حد سے زیادہ ہوئے اکرام
افلاس ہے اوسکا سب انجام

اور جسکو دلیل کچھہ طلب ہو
پڑہ لے ان المبذرین کو

شیطان کا مطیع جو بنیگا
افلاس مین غالباً پڑیگا

اے یار مبذرین کو قرآن
کہتا ہے برادران شیطان

گر چاہیے اسکی تمکو تفسیر
قرآن مین ہے سب اسکی تشریح

وہ فقر سے کالا منہ کرے ہے
افلاس مین آدمی مرے ہے

اس قول کو دیکھہ گر ہین عینین
ہے فقر سواد وجہ دارین

## قصہ فتن خلیل خان بصحرا در شدت فاقہ جہت تلاش رزق

سن ذکر خلیل خان والا
اب کہتا ہے یون وہ کہنے والا

جب ہو گئی اوسکی زار حالت
اور فاقہ کشی کی پہونچی نوبت

تھا تیسرا فاقہ اوسکو آکر
کام آیا نہ اوسکے کوئی دلسوز

کچھہ دلمین یہ بیٹھے بیٹھے آیا
جنگل کیطرف کو منہ بڑہایا

کہنے لگا بی بی سے کہ بی بی
بچون کو لے ساتھ اور تو بھی

چل وحشت مین کوئی حیلہ کرلین
کچھ پیٹ مین خاک دھول بھرلین

بی بی تھی مطیع حکم شوہر
جنگل کو چلے وہ دونون ملکر (مرتبۂ فنا و فنا الفنا)

اسباب نہ اونکے پاس کچھ تھا
تھا ایک جلا ہوا سا چولھا

وہ چولھا تھا سو تنگی مین فایق
چون قلب صنوبری عاشق

ایک تکیہ تھا عیش کا سہارا
مضغہ سا نکما ہیچ کارا

اک صحن مین گڑ رہی تھی اوکھل
محکم تھی بہ فرط ضرب موسل

ہر دم زد و کوب کتی جو معقول
غبرا وہ بنی یہ اوڑ گئی دھول

گو کوٹنے کو نہ کچھ تھا گھر مین
بچون کی دھما دھمی تھی ہر دن

فاقون مین اگرچہ جل رہے تھے
اس کھیل مین سب بہل رہے تھے

اک مٹی کی ہنڈیا رنگی تھی
چلنی سی پرانی کالی کالی

سوراخ تھے سات اوسمین نکلے
اور رستی تھی آٹھوین جگہ سے

تارنگی سے گول مول خوشتر
سالک کا ہو جون دل مدور

اک چکی پرانی سی پڑی تھی
جو پیستے پیستے گھسی تھی

ہان نیچے کا پاٹ کچھ اگر تھا
اوپر کا خدا کے نام پر تھا

پتھر وہ ہوا تھا گھس کے ہلکا
دکھلاتا تھا رولی کا سا کالا

عبرت تھا وہ سر اور جھرا
جیسے وہی تمسخر ہرا

اور ایک تھا دقیانوسی چرخا
جز مال نہ اوسمین کچھ رہا تھا

ہان تکھریان تھی رکھی چند
برگ گل نیلوفر کے مانند

اوس بی بی کو کچھ خیال آیا
وہ چولھا بغل مین لے دبایا

اور ہنڈیا کو سر پہ اولٹی رکھلی
شوہر کے وہ ساتھ گھر سے نکلی

اوکھل چکی کو گھر مین چھوڑا
جس رخ کے طرف نہ ہاتھ موڑا

ہان تکیہ تو اوسنے کرلیا ہاتھ
تھا حیلۂ عیش جسم کے ساتھ

تھی آدھی رات دشت سنسان
وان ایک کو ایک کی نہ پہچان

اور غلبۂ نوم سے وہ تھی کم بخت (مقام برزخیت)
تھا ہر اک نیم خواب مین مست (بین النوم والیقظہ)

نچے بھی دسون تھے آگے پیچھے　　طے کرتے چلے وہ اونچے نیچے

مانند جو اس عشرہ ہر آن　　پر بچے تھے والدین کی جان

بی بی پیچھے تھی آگے مالک　　جون سوسے قدم عروج سالک

تھا پیش نظر جمال شوہر　　پھر کیا اوسے داہنین بائین کا ڈر

شوہر پہ نظر تھی بے کم و کاست (تصور)　　تھرمالی سجالی از چپ و راست

## قصہ رسیدن خلیل خان معہ زوجہ واطفال در بیابان پر درخت سرو کہ تیر پلش نہرے جاری بود و انتظام وصول طعمہ دران جا بطور خود باتفاق و ہمت کامل

جنگل مین وہ چلتے چلتے　　اک پیڑ کے نیچے جا کے ٹھہرے

گھبرے وانتک وہ تھے یہ مبہوت　　ناسوت سے جیسے سیر ملکوت

وہ پیڑ تھا سرو نو رسیدہ　　مثل قد مہوشان کشیدہ

گر دیکھتے کلیم اوسکا جوبن　　کہدے اوسے نخل دشت ایمن

بولے اگر اوسکو دیکھے تارک　　زیتون کا شجرہ مبارک

یا طوبیٰ سے نسبت اوسکو دیجے　　یا سدرہ کا نام اوسپہ لیجے

بخشش بزمین وظل برچرخ　　اصلش ثابت وفرع در چرخ

وہ سرو زمین مین گو گڑا تھا　　افلاک پہ سایہ جا پڑا تھا

اوس سرو کے نیچے اک خوش آئین　　اک نہر تھی جاری صاف و شیرین

اوس دشت مین نہر تھی وہ یکسر　　جون خلد مین سلسبیل و کوثر

کہدین جو مبصر اوسکو تسنیم　　اہل نظر اوسکو کرلین تسلیم

یا ماے معین اوسکو کہتے　　یا خط جبین اوسکو سمجھتے

بس نہر وہ مچھلیون سے تھی پر　　سیپ اوسمین صدف تھے پر در

ہر دم اوسے جوش تھا جو ہوتا　　ہوتے تھے حباب لاکھون پیدا

موجین لیے کے تھی وہ بہتی　　لہرین تھی اوسمین اٹھتی رہتی

اوس نہر کا صاف تھا یہ پانی — جیسے کہ ہو آب زندگانی

وان بیٹھ کے اوس خلیل خان نے — بی بی سے کہا پس از زمانے

چولھے کو لگا دے ایک جا پہ — اور ہنڈیا مین تھوڑا پانی رکھکر

کر حق پہ توکل اور سنبھل جا — ہنڈیا کے تلے تو آگ سلگا

وہ بی بی اوٹھی مطابق امر — مامور ہوی بہ لایق امر

اور لیکے وہ پانچون بیٹیون کو — ہر کام پہ بیٹھی مستعد ہو

اک بیٹی سے یون کہا کہ اچھی — لے آ تو کہین سے تھوڑی مٹی

لے آئی وہ مٹی ہو کے خورسند — جھٹ ڈھونڈ کے لامسہ کی مانند

مٹی تھی وہ ماے حبیب ہمدم — چکنی سی ہی مثل خاک آدم

فی الفور وہ مٹی لیکے آئی — اوس بی بی کے آگے لاکے رکھدی

پھر دوسری بیٹی کو بلایا — اوس چولھے کو اوسنے آ جمایا

چولھے کو سنواری وہ بصد شوق — تھا جا دے اوس کمال مین ذوق

اور تیسری منتظر ہی تھی وان — چون گوشش خیال روزہ داران

وہ نہر سے جا کے لائی پانی — کیا پانی کہ آب[1] زندگانی

سالون سوراخ بند کرتے — رکھا ہنڈیا مین پانی بھر کے

پر سو جہانہ آٹھوان وہ روزن — شب کو مانند چشم سوزن

وہ بند نہو سکا کسی سے — بولی بے اختیار ہو کے

اس رخنے کا انتظام چھوڑ دو — حتی یلج الجمل[2] سمجھ لو

رہتا وہ اگرچہ تا سحر تھا — لیکن اوس سے نہ کچھ ضرر تھا

تھا ہنڈیا مین پانی آب گل مین — یا جیسے یقین ہوئے دل مین

پھر چوتھی چلی وہ نیک سیرت — جون دیدۂ صاحب بصیرت

وہ آگ کہین سے جا کے لائی — چولھے مین وہ آگ لا کے رکھدی

چولھے مین وہ خود بخود جو دہکی — اک آتش عشق شعلہ زن تھی

پھر پانچوین بیٹی آکے بے لاگ — سلگانے لگی وہ چولھے مین آگ

بھڑکانے لگی وہ آگ ہر دم — تھا پاس انفاس کا سا عالم

[1] ومن الماء کل شیء حی ۱۲ منہ

[2] لا یفتح لہم ابواب السماء ولا یدخلون الجنۃ حتی یلج الجمل فی سم الخیاط ۱۲

چولھے مین وہ آگ ایسی دہکی ۔ بو جیسے ہو شامہ مین مہکی

جب پانچون بیٹے کی ادا یہ خدمت ۔ بی بی کو ہوئی نصیب راحت

بی بی کا جما جو کارخانہ ۔ سنبھلا وہ خلیل خان سیانا

بیٹون کو بلا کے بولا آؤ ۔ تم پانچون بھی پانچ کام کر لو

اک تم مین شکار کو چلا جائے ۔ کچھ ماہی و طیر مار کر لائے

وہ جلد آیا جانکر ضرورت ۔ اُس سمت گو واہمہ کیصورت

اور دوسرے سے کہا کہ بیٹا ۔ تو لکڑیان چنکے جلد لے آ

خوب اوسنے بغور دوربینی ۔ کی دشت مین جاکے ہمہ چینی

یون لکڑیان چنکے کی بغل پر ۔ جسطرح خیال مین تصور

اور تیسرے سے کہا یہ الطاف ۔ تو بیٹھنے کی جگہ کو کر صاف

وان جھاڑ کے جاے اوسنے یکسر ۔ یکسان کی ہر طرف برابر

ہر سمت اوس دم تصور اوسکا ۔ ہم رتبہ حس مشترک تھا

پھر چوتھے سے یون کہا کہ حالی ۔ تو بیٹھ پہ پے نگاہ بانی

وان چشم حفاظت اوسنے کی باز ۔ وہ حافظہ مین بہت تھا ممتاز

رو کردہ بامر جد تعمیل ۔ تھا پانچوان بھی براہ تعجیل

وہ لڑکا بھی باہزار قدغن ۔ متصرفہ بنگیا ہمہ تن

یعنی جو پدر کہے زبان سے ۔ لون حوت کو بحر آسمان سے

## تماشا کردن فاختہ معائنہ خلیل خان و سوال و جواب فاختہ و خلیل خان و رفتن پسر خلیل خان بجانب فاختہ برای گرفتار کردن آن و سوال و جواب آن ہر دو

اب سنیے کہ ایک فاختہ تھا ۔ اوس سرو پہ آشیان تھا اوسکا

وہ مرغ تھا مثل عقل کل تیز ۔ نبچا تا تھا وقت نطق گلریز

وہ فاختہ اوسکا سارا جھگڑا ۔ اک شاخ پہ بیٹھا دیکھتا تھا

جب دیکھا یہ اک نیا تماشا
اے لوگو کہو تو کچھ زبان سے
سامان ہے گھوڑا ہے نہ ٹٹو
گٹھری ہے نہ بسترا نہ کملی
دامن گر ایک کا پھٹا ہے
اور سر پہ گر ایک کے ہے پگڑی
پاجامہ جو بی بی کا زرد اٹکے ہے
اور لڑکیونکا تمہین کھولون کیا عیب
گر اوڑھنی کا پتا کہین ہے
تم لوگون سے کون گانون اوجاڑے
ہان چولھے پہ اک چڑھا ہے ہانڈا
ہنڈیا مین فقط بھرا ہے پانی
اور چولھے مین آگ جل رہی ہے
ترکاری نہ ساگ ہے نہ بھاجی
چانول ہین نہ ستو ہے نہ آٹا
کچھ کہئے یہ کیا پکا رہے ہو
کیا کرتی ہو آگ کیون جلائی
یان سنئے کہ وہ ستاری لڑکا
سامان یہ سب تھا ساتھ اوسکے
مایوس تھے سارے تکتے بیٹھے
تھا پاس مین بگڑا اونکا نقشا
بس سنتے ہی یہ خلیل خان نے
اور یہ کہا پوچھتا ہے تو کیا
ہے بی بی کا نام میری آلفت
اور پانچون کے نام مختلف ہین

گھبرا کے وہ فاختہ بھی بولا
تم کون ہو آئے ہو کہان سے
دیکھی نہین ایسی مین نکھٹو
ہتیار نہ لاٹھی ہے نہ جوتی
چولا اک کا مسک گیا ہے
تو دوسرے کو نہین ہے ٹوپی
تہبند میان کا کھل گیا ہے
گر پاس ہے بچھا تو اوڑھنی غیب
ستی کا کھٹکا تادان نہین ہے
جو دیکھے ہین یہ برتنے ڈہاڑے
باقی برتن ہے اور نہ بھانڈا
پھر اوسپہ نکمی جان فشانی
خالی ہنڈیا اوبل رہی ہے
ہے گوشت نہ دال یہ بھی کیا جی
ہان روٹیونکا بھی تو ہے گھاٹا
یا خالی دہوین اڑا رہے ہو
بے فائدہ دھوم کیون مچائی
جھک مار کے خالی ہاتھ پلٹا
پھر بھی نہ آیا ہاتھ اوسکے
ایک ایک کے منہ کو دیکھتے تھے
اور فاختہ سر پہ آکے بولا
دیکھا سرا اوٹھا کے اوس جوان نے
سن نام خلیل خان ہے میرا
یہ بی بی ہے ماں یہ محبت
جسطرح حروف سب الف ہین

مسکن سے ہم آئے ہو کے نافر
گھر سے نکلے ہین ہو کے بیکس
منحوس وہ گھر تھا چھوڑ آئے
کچھ ہاتھ مین مال ہان جو لائین
پھر عیب جو اوسمین تھا نہ رہے
جب توڑ کے گھر نیا کرینگے
اب سن اے فاختہ خبردار
یہ چولھا یہ آگ اور یہ پانی
سب جھگڑا یہ تیرے واسطے ہی
ہے سچ تو یہ تجھکو اب تو دیکھا
پکڑینگے تجھے پکائین گے ہم۔
یہ سنکے کیا جو کچھ اشارا۔
فی الفور اوٹھا اودھر کو لپکا
جس ڈالی پہ فاختہ تھا بیٹھا
وہ ڈھیلا بھی کیا کہون مین جا بی
گر چرخ مین جا لگے ہلا دے
تب فاختہ بولا والو یہ کیا
لو چھیڑ تھی میری تو پہلے مین
این بود مثال دشنیدن
کیا چھیڑ کے دھوکا مینے کھایا
گھبرا اٹھے پھر تو فاختہ نے
کو کو کی جگہ کہا کہ این این
کیون میری طرف کیا ارادہ
بولا وہ تو ہے شکار میرا
پکڑونگا جہان لگا مرے ہاتھ

سالک ہین غریب ہین مسافر
جون بوے گل آب پھونگی ویس
اس دشت مین بال بچے لائے
اوس گھر کو گرا کے پھر بنائین
پھر ہم گھر کے ہمار اگھر ہے
پھر ہم بھی تو وہ نہین رہینگے
ہو جا تو اپنی جا پہ ہشیار
یہ ہنڈیا یہ ساری جانفشانی
سب دھندا یہ تیرے واسطے ہے
گھر بیٹھے شکار حق نے بھیجا
اب کھائینگے تجھکو کھائینگے ہم
وہ پاجیوان لڑکا منتظر تھا
جیسے متصرفہ کا جھپکا۔
اک ڈھیلا اوٹھا اودھر وہ دوڑا
خطرۂ رحمانی کی نشانی
اور کوہ کو خاک مین ملادے
میری ہی گردن مین ہے غُلّا
میری ہی بلا پڑی گلے مین
دل دادن و دردسر خریدن
اب میرے بھی تجربہ مین آیا
اوس طایر ہوش باختہ نے
دیدہ بکشاد ہشدے مین
سچ سے کہ ہے یہ کیا ارادہ۔
اب تجھکو نہ چھوڑونگا سنبھلجا
جس جا تو چلا مین ہون ترے ساتھ

مین پیچھے تو آگے آگے میرے
مرجاؤن دیا جیون پا سے
چھوڑونگا کبھی نہ تیرا پیچھا
اب آگیے نکر تو مجھے تجحت
ورنہ تجھے یہ بھی کچھ خبر ہے
وہ شخص ہون مین کہ تو تو کیا ہے
انسان سے ہے ظہور ذاتی
تو جان ہے مین ہون اسکی جان
تو ہے الروح امر ربی
تو تخت کن آگیا ہے بچیا
تو سیر کرے مین طیر کر جاؤن
جس چرخ پہ مارتا ہے تو پر
تو سدرہ و طوبے آشیان ہے
اوڑنے پہ نہ اپنے ہو تو نازان
تو جاے زمین سے آسمان مین
گو میرا زمین پر مکان ہے
اک چرخ مین کھولتا ہے تو پر
صغرا سب خلق کا ہے سمجھے جان
ہم چڑھکے فلک پہ برق ہو جائین
عالم پہ شرین جو خو کو اظہار
ہم دخل جو بحر جان مین پائین
چھلکے نہین جسکے پیچھے چھنٹین
مٹی کو بہا کے پانی کر دین
ہم خاک مین باد کو ملا دین
گر طول مین کھلتے مین تر سے پر

سایہ کیطرح ہون ساتھ تیرے
چھوڑونگا نہ تجھکو یہ سمجھ لے
تو شخص تو عکس ہو نہین تیرا
ہے میری یہ کسر آدمیت
انسان ہون مین اور تو جانور ہے
عالم مرے عکس سے بھرا ہے
سب خلق ہے مظہر صفاتی
ہے علم آدم اک مری شان
اور مین ہون نفخت فیہ روحی
اور مین ہون خلقت بیدی
تو اوڑ چلے مین یہین وبھر جاؤن
ہم اوسکو اوتار لین زمین پر
یارون کا مکان لامکان ہے
پر باز تو ہم مین دیدہ بازان
ہم جائین فلک سے لامکان مین
پر عرش برین پہ آشیان ہے
تہ چرخ مین سب ہمارے اندر
اکبر مین خلق ناس کو ہان
اوترین تو زمین مین غرق ہو جائین
ہم جو فلک مین ہون شرربار
قطرے کیطرح سے پھیل جائین
بکھرین تو فرشتون سے بہمتین
اور پانی کو دہول دہانی کردین
اور آگ کے ہم دہوئین اوڑا دین
یان عرض اور طول ہے برابر

گر ہاتھ نہین سے ہم بڑہائین
تابع ہے ہمارے سارا عالم
گر عرش پہ بھی تو جاے اوڑکر
مومن یہی بشکل آب و گل ہے
داخل ہے بنا تمہین جمادی
حیوان انسان مین مندرج ہے
چاہے تو سند اگر میری جان
کیا کہئے بہت ہی دور ہین ہم
تو جزو ہے جسکا ہین وہ کل ہو
اب رہینے دے گو کہ ہمین ہین
پکڑین تجھے خود نہ ہاتھ آئین
اوڑ تو سہی چلتا ہے کہانتک
جب فاختہ نے سنی یہ تقریر
آیا یہی دل مین اوسکے ہر بار
ہے ان مین جو اتفاق باہم
دو دل ہون جو اک پہاڑ اوکھاڑین
لازم نہین ان سے اب جھگڑنا
بیشک نہ مین ان سے بچ سکونگا
گردون کو ہوا پہ اوڑا دین
یہ چرخ کو خاک پر ٹپک دین
خورشید کو روک دین نظر سے
یہ برق پہ داغ لوٹ دسہر دین
بے پر یہ جدہر کو چاہین اوڑجائین
کچھ آئین نہ جائین اور نہ ٹہرین
ان مین سے گر ایک بھی مچل جائے

گردون سے تجھے پکڑ کے لائین
ہان سخت بالکم سے محکم
جا سکتا نہین تو حکم سے باہر
اور عرش انہین مومنون کا دل ہے
حیوان مین نباتات پھر ہے عادی
انسان رحمان مین مندرج ہے
خلق آدم بشکل رحمان
واللہ خدا کے نور ہین ہم
تو برگ ہے جسکا ہین وہ گل
تو کون ہے تو بھی تو ہمین مین
ہم دم مین جہان مین پھیل جائین
چھوڑ دینگا تجھے نہ لامکان تک
کی دلمین ہزار طرح تدبیر
ان لوگون سے کیجے نہ تکرار
چھٹتے نہین انکے ہاتھ سے ہم
کیا مارہ نہ ایک جھاڑ اوکھاڑین
اک چڑیا کا کیا بڑا اکیلا تھا
گر قاف مین جا کے بھی چھپونگا
عنقا کا پتا ابھی لگا دین
اور گرد زمین کی جھٹک دین
دین داغ مثال قمر سے
دم رعد کا دم مین بند کر دین
یہ عرش پہ جائین اور چلے آئین
ہین اپنے مین آپ لیتے ٹہرین
کونین کو سانس مین نگل جائے

یہ سنبھلین تو آسمان مین پہونچین — گر ہین تو یہ لامکان مین پہونچین

پھر کہنے یہ کس سے قابو مین آئین — یہ لوگ خدا سے بھی نہ شرمائین

آنکھ ان سے وہ کون ہے ملا لے — یہ لوگ خدا ہی کے حوالے

ناسوت کو یہ بنا دین ملکوت — ملکوت کدہر کا ملک جبروت

اسما کو صفات کر دکھائین — وحدت مین یہ کثرتون کو لائین

گر ہے یہی اتفاق انکا — پیجائینگے دم مین ہفت دریا

یہ سب ہین خلیل خان یہ جانباز — ہے ان سے خلیل خان سرافراز

جو ٹھانینگے دل مین یہ کرینگے — یہ موت سے آگے جا مرینگے

تب فاختہ ہو کے سیر جان سے — یون کہنے لگا خلیل خان سے

تدبیر مین اسکو اک بتاؤن — گر جان کی تجھسے امان پاؤن

تب سنکے خلیل خان یہ بولا — چھوڑا اسے تجھے ہمنے کیا ہے بتلا

گر اوس مین ہے کچھ فتح میرا — تو پھر تو ہے مرغ روح میرا

اوس بات مین گر مرا بھلا ہے — تو ہادی ہے راہبر مرا ہے

## نشان دادن فاختہ خلیل خان را بسوی خزانۂ غیب در بیخ سرو

جب فاختہ کو ہوی یہ تسکین — بولا وہ بصد ہزار تمکین

اس سرو کی جڑ مین ہے خزانہ — تم کھود لو اور ہو روانہ

اک شہ نے امانتاً دھرا ہے — جڑ کھود کے پیڑ مین بھرا ہے

اسکو تو ابھی تو آزما لے — اور زیست کا فائدہ اوٹھا لے

## بیان کردن فاختہ یک معمایش خلیل خان برای تفکر و تدبیر آن

پھر تجھکو سمجھ نہ تو تماشا — اک اور سمجھاتا ہون معما

سن دیکھ اِدہر مین کہتا ہون کیا — سیدہا کوئی سرو کوئی اوندھا

قایم ہے کوئی تو سرو سیدھا — اور سرو وہان ہے کوئی بیٹھا

کہتا ہون اشارتاً مین تجھسے — اب جڑ کو ہر اک کی تو سمجھ لے

جب بیج کو سمجھا تو بلا ریب — تو ڈھونڈو یہان خزانہ غیب
رکھ دلمین تو عشق و استقامت — کر جان مین یقین با امانت
اسپر جو نہ پائے تو خزانہ — تو بات ہے میری سب بہانہ
ملتا اوسکا تو عدل پر ہے — پر کیفیت اوٹھانا فضل پر ہے
یا تجھکو خزانچی بنائے — یا ملک تصرفی مین آئے
متصرف کو (یعنی قلندر) ہے نفع اوسکا — دیکھا کر (یعنی شیخ یا کمال) ورنہ بیٹھا بیٹھا
پر دیکھنے مین بھی ہے بڑا فرق — اک بیذوق ایک ذوق مین غرق
اب اسپہ مثال ایک سن لے — ان باتون سے مطلب اپنا چن لے

## تمثیل بواقعہ

لیلے کو قیس نے بھی دیکھا — اور ناقہ نے بھی کیا نظارا
یوسف کو برادرون نے دیکھا — پھر چاہ بلا مین اوسکو ڈالا
مالک نے نکالا پھر وہان سے — یا بشرے نے بھی کہا زبان سے
کنعان سے وہ مصر تک بھی لایا — ہمراہی کا قمیص بھی اوٹھایا
ہر طرح سے خوب دیکھا بھالا — پھر مصر مین لاکے بیچ ڈالا
پھر اوسکا عزیز بھی تھا مفتون — اور بازغہ بھی تھی اوسکے ممنون
تھا اوسکو زلیخا نے لیا مول — اور گرہ سے نقد جان دیا کھول
یوسف کو غرض تھا سب نے دیکھا — یعقوب سے لیکے تا بتیغا
اے یار سمجھ جو کچھ خبر ہے — ہر دید مین فرق کسقدر ہے
تر جو کہ تھا دیکھا اور تھا وہ — جو خشک تھا دیکھتا رہا وہ
یون دیکھا تو رویت البصر ہے — لذت ہو تو صاحب نظر ہے
لذت سے تصرفی کو حاصل — عارف ہے وہی وہی ہو واصل
ہان تو بھی خزانہ جبکہ پائے — قبضے مین پھر اپنے اوسکو لائے
وہ جود و کرم سے تجھے خدا دے — پھر ہاتھ پہ ہاتھ تو اوٹھا دے
اور دوسری یہ بھی سنلے تقریر — کر صفحۂ دل پہ اپنے تحریر

اک یہ بھی خزانہ کا اثر ہے
سب بے برگ و سرو بے ثمر ہے

سب قامت مین وہ خوب و زیبا
اور سارے درختون سے ہی سیدا

پھیلاؤ ابھی کچھ نہین ہے اوسکا
ہے سایہ بھی اوسکا مختصر سا

لکڑی بھی ہے اوسکی ایسی بیکار
ہے آگ کی سپر سبز سبزاوار

آتش سے وہ اسقدر ہے خوگر
گیلی سوکھی ہے وان برابر

شاخ اوسکی کام پہ نہ آئے
پتون کو جبانور نہ کھائے

تا عمر خزان سے وہ بری ہے
ڈالی ڈالی وہان ہری ہے

ہان شیخ جی سے جیتے کٹر کے گر جائے
تب دائرہ قفا مین ٹھہر جائے

قدر اوسکی اگرچہ یون کہین ہے
دنیا کے وہ کام کا نہین ہے

ہین پختہ کہین جو اوسکے آثار
بیتیار
تو بھی دنیا سے ہووے بیزار

## تشریح نقد خزانہ

اب سن لے اگر تو ہے سیانا
مین نے جو بتایا یہ خزانا

ن القلم کی طرح پر ہے
مرجان سے گہر ہے لعل و در ہے

گر تو یہ خزانہ کھود لیگا۔
وہ ہو قلم کا کام دے گا

افلاس ستائے پھر تجھے کب
ہے گنج وہ مثل گنج اقرب

منہ اپنا وہ ٹھوٹے پھر جدہر تو
دیکھیگا کرامت ایسی تو تو

روشن سے گھر کو وہ کریگا
مصباح و زجاج وہ بنے گا

## برآوردن خلیل خان خزانہ غیب از بیخ سرو و مراجعت نمودن بسوی خانہ خود معہ نقد خزانہ بصد فراغ با عیال و اطفال خویش

جب فاختہ سے سنا یہ مضمون
اور پایا خزانے کا نشان مین

سنتے ہی وہ سب ہوئے فراہم
یار ہووے ایکدم وہ باہم

پھر کھودنے لگ گئے وہ یکسر
وہ فاختہ بھاگا وقت پاکر

منہ اوسنے بھی فاختہ سے موڑا
اولٹی بولی بلا کے چھوڑا

کھودا تو وہ سیج و خفیہ نکلا
بارہ ہوئے ایک دم وہ شاغل
اوس گنج کا تب طلسم ٹوٹا
فی غیب الغیب کنت کنزا
ظاہر ہوا جب وہ گنج مخفی
پیدا ہوا خاک سے جو خورشید
مال آگیا ہاتھ بے مشقت
بارا جو وہ مال اونھون نے تینون
مردون نے حیات تازہ پائی
افلاس مین گرچہ وہ فنا تھے
فرحت نے جو دلمین جوش کھایا
افلاس مین ہوش اوڑ گیا تھا
افلاس بھی اک عدو ہے سدا
قوت جو بصر مین اونکے آئی
جانین بھی سنبھل گئین تھین
سارے حیران رہ گئے تھے
کیا مال یہ ہاتھ آیا اونکے
اونسبکو تھا شادی مرگ حاصل
جب ہو گئی مضطرون کو تسکین
اطمینان اون کو تھا بہم
اوس نقد نے روپ یہ دکھایا
گو پہلے بھی تھے بشکل انسان
زر پاس ہو گر تو آدمی ہے
وہ گنج سما یا چشم و دل مین
دلمین وہ سرور نیکے ٹھیرا

قارون کا گنج خستہ پنہر نکلا
تھا فضل خدا بھی اونکے شامل
ناگاہ صدا تھی اوس سے پیدا
احببت لکم فکنت جہرا
ہاتھ آگئی زندگی کی پونجی
فخلقت الخلق کا کھلا بھید
در عشق و یقین و استقامت
جان تازہ تھی مفلسونکے تینون
محبس سے نجات تازہ پائی
ملتے ہی خزانہ سب بقا تھے
اونسبکو تب اپنا ہوش آیا
اپنا بھی خیال کب رہا تھا
کاد الفقر ان یکون کفرا
بنیاد تھی وہ معاینے کی
اکدم آنکھیں بدل گئین تھین
محبس سے جان نکلے تھے
ٹھہرا گئے بیخودی سے دیدے
تفریح سے قابو مین نہ تھے دل
تلوین سے پاگئے وہ تمکین
چون سکنت لنفس مطمئنہ
ہر ایک کو آدمی بنایا
افلاس سے بنگئے تھے حیوان
اور زر جو نہین تو آدمی ہے
وہ روح سمائی آب و گل مین
آنکھون مین وہ نور نیکے ٹھیرا

اور وقت شمار زر کی جھنکار
کانون مین تھی صوت دائمی بار

آنکھین اوس زر سے بھر گئی پر
اور دل مین وہ بنگیا تصور

بند آنکھین جو ہون تو جوش سر مین
اور آنکھین کھلین تو سب نظر مین

بیداری مین پیش دیدہ مشہود
اور خواب مین شکل خواب موجود

تھا دل کو بنایا صرہ زر
اور تار نظر کو سلک گوہر

ہر گوہر و لعل نور سیدہ
آئینہ نمط تھا پیش دیدہ

زر سے جو ہوی تھی وہ خبردار
ہر ذرہ نظر پڑے تھا زردار

وہ خود جو بنے تھے صاحب مال
اور اونکا بھی سمجھے تھے وہی حال

مشہور یہ نقل ہے جہان مین
آتی ہے ضرور تا زبان مین

خود زندہ جہان جملہ زندہ
خود مردہ جہان جملہ مردہ

کہتے ہین مثل یہ سب جوان پیر
باہر بھی ہے کھیر گھر جو ہے کھیر

پژمردہ ہون سب چمن تو کیا ہے
ساون کے اندھے کو ہرا ہے

جب آنکھ کھلی کھلا ہنر عیب
بند آنکھ ہوئی تو یہ وہ سب غیب

اوس نقد سے ہوگئی وہ خوشحال
وادا کا سا ہاتھ آگیا مال

وہ مال اوٹھا کے گھر مین لائے
تلچھٹ کو دے بجائے کاسے

گھر توڑ کے پھر نیا بنایا
منحوس کو سعد کر دکھایا

غیریت تھی جو اعتباری
عینیت ہوگئی وہ ساری

یون کرکے عروج مثل سالک
گھر اونکا تھا وہ تھے گھر کے مالک

حق و باطل و یا بد و نیک
قید و اطلاق یان ہین سب ایک

## داستان بیان کردن خلیل خان کیفیت معاملہ خود حسب استفسار دلیل خان کہ ہمسایہ او بود و عزم کردن دلیل خان بجانب صحرای تقلید خلیل خان و تنازع آن بزوجہ خود و طعن و تشنیع زوجہ او برو

یہ چرچا محلے مین جو پھیلا
ہمسایہ ہونے اوس سے آکے پوچھا

اون سب مین تھا اک ذلیل خان نام
اور اوسکے بھی دس تھے بیٹا بیٹی
ہمسایہ سکا حق سمجھہ کے فی الفور
سب قصہ کہا خلیل خان سے
وہ ذکر ذلیل خان سنکر
کیا مال خلیل خان نے مارا
ہم بھی چلین ہان چلو اوسی جا
چل میرے بھی بیٹا بیٹی دس ہین
جورو اوسکی یہ بولی اچھا
قسمت مری تیرے ساتھ پھوٹی
اوسنے کہا تو بھی چل مرے ساتھ
پیسلواتین سنا کے بولی دس بیس
الدن کہین یونہی جان دو گے
گھر مین سب ہو سکے کر چکے گن
سب گھر کو تو خاک مین ملایا
چل سکتے نہین ہو یا پیادہ
ہمت نہین جون بھی مار سکی
جو شام سے شبکو تم ہو سوتے
جب کہا انکو بیٹھو ڈیرے سر کھاؤ
تمکو نہین چھوڑتے ہو اک دم
بدنیت ایسے ہو اگر پاؤ
خیر لہو و لعب تمھین نہین کام
کلمہ نہ نماز ہے نہ روزہ
افیون ہو چنڈو ہو مدک ہو
ہوون سے لگے چاگھنا ہو سبزی

ماہم ابوالہوس

حجت جورو تھی اوسکی خود کام
تھی مفلسی اوسکو بھی ستالی
بیساختہ بے تامل و غور
تشریح کی ساتھ اوس جوان سے
جورو سے کہا یہ سر کو دھنکر
اور حال یہ تنگ ہے ہمارا
ہم بھی کرین کام چلکے ویسا
اوس کام کے واسطے یہ بس ہین
لے بچون کو اور جا نکل جا
جا جا مین اسی بہانے چھوٹی
گھر سے تو بھی نکل مرے ساتھ
کس کسکی میان کرو گے تم پیس
کتے کی موت جا مرو گے
اب دشت کی آپ کو لگی دھن
جنگل کی بھی دھول اوڑاؤ گے کیا
پھر تیسپہ فلک کا ہے ارادہ
او شیر پہ کرتے ہو چڑھائی
دو پہر کو اوٹھتے ہو تو روتے
بکواس ہے تمام دن نہ گھبراؤ
رہتے ہو مباشرت مین ہم
بچون کا بھی حصہ لیکے کھا جاؤ
چوسر شطرنج مین ہو بدنام
ہان تمکو ہوگا گنجفہ نہ بنگ بوزہ
تاڑی ہو شراب ہو گڑک ہو
بجتے ہون بجتے سٹری کلیجی

کچھ شے ہے محلے مین جو بکتی — گھر مین تری رال ہے ٹپکتی
ہے تیری زبان وہ چٹورتی — کھا جاے حرام کر کے چوری
ہاتھ آئین نہ پیسے گر نشے کو — چوری کرو یا کہ بھیک مانگو
کچھ سوچ کے پھر کہا کہ اچھا — لے چلتی ہون دیکھون ہوتا ہے کیا
یہ کہکر لیلی ہانڈی چولھا — اوٹھی چلنے اوٹھے بگولا
بچون کو بہانے سے بلا کے — بہلا کے منت اور سکھا کے
سنبھلا کے سر انکو جوڑ کرتا تھا — کچھ لالچ دیکے لے لیا ساتھ

## ازخانه خود بیرون آمدن لیل خان معه زوجه و پسران و دختران خود وراهی شدن بصحرا با تفرقه باهم

جب ہو گئی آدھی رات نکلے — تا دن کو نہ کوئی بات نکلے
با تفرقہ بنتے اور بگڑتے — جنگل کو چلے جھگڑتے لڑتے
چلتے نہ تھے ایک ٹھاٹ ہوکر — بارہ چلے بارہ باٹ ہوکر
ایک ایک کی ہمرہی سے نالان — رخ ایک کا دوان دل اک تھا یان
اک چلتا تھا راہ مین جھجکتا — اک چلتا تھا آسمان تکتا
دامن وہ اسکا لے جھٹکے سے — یہ اوسکو زمین پر پٹکدے
اک دبیا لگا کے اک کو بھاگے — اک کرتے جاتے آگے آگے
یہ زور سے چیخی اوسکو لیلے — وہ اوسکو رولاے آپ کھیلے
اک چھیل ڑیے تو اک سمٹ چلے — یہ آگے بڑھے وہ پیچھے ہٹ جاے
کھسیانا ہو اسکو وہ چڑاے — غصے مین یہ اوسکو کاٹ کھاے
ایک ایک سے گر کرے تھا دو بات — تھی تیسری اوسمین جو تھی اوداس
لڑکون مین ہوی بہم لڑائی — اور لڑکیون مین مچی دوہائی
اون سب نے مچائی ایسی اودہم — مان باپ کی ناک مین کیا دم
گو لڑکے پدر سے جو تھی پاندیہ — گر لڑکیان مان کو کرتی تھین سیدھ
گہ باپ کو لڑکیون نے کوسا — گر لڑکون نے مان کو ستلے مارا

گر لڑکون کو باپ مارتا تھا
گر امان سے لڑکیون کو پیٹا

لڑکے سے تھے لڑکیون سے لڑتے
تھے جورو خصم جدے جھگڑتے

گہ پگڑی یہ وہ بہا اسنے مارا
گہ سر سے ڈوپٹا اوسنے کھینچا

گہ جوتی سے اسنے لات جھاڑی
گہ تو پہ جھکے اوسنے کرتی پھاڑی

گہ دونون مین چھن گئی جو گاڑھی
اسکا چونڈا تھا اوسکی داڑھی

گھر سے یونہی لڑتے اور جھگڑتے
اوس سرو کی پیڑ تک وہ پھونچے

قریہ کی قریب وہ جگہ تھی
تا صبح وہ پہونچے باخرابی

## رسیدن ذلیل خان وزیر بهمان درخت سرو و انتظام وحصول طعمه کردن به تقلید خلیل خان از بوالهوسی و ظهور نا اتفاقی بایکدگر پسران و دختران و زوجه آن

اب سنئے ذلیل خان خود سر
تھا شان مفصل کا ایک مظہر

وہ خود اور جورو بچے باہم
پھونچے وان جا کے سب بصد غم

اوس سرو کے نیچے جا کے بیٹھے
باہم لگے ہونے پھر تو جھگڑے

حجت وہ ذلیل خان کی جورو
نفس امارہ تھی سچ کہے تو

وہ بچے جو دشمن تھے اونکا سن حال
آفت تھے بلا تھے جیسا جنجال

لڑکو نکا تو سن لے حال مجھسے
کہتا ہون اشارتاً مین تجھسے

تھا ایک خیال مین پریشان
اور دوسرا وہم مین تھا غلطان

سن حال تو تیسرے کے کر غور
جز شک تھا نہ حافظے مین کچھ اور

اور چوتھے کا پوچھے نہ عالم
متصرف لعب و لہو ہر دم

کہتا ہون مین حال پانچوین کا
ہر صحبت بد مین مشترک تھا

تھی لڑکیان بھی اسقدر شوخ
تھین بے ادب اور بے ہنر شوخ

اس کان سنی یہ بات کو اوڑا دے
اچھی نہ سنی بری سنا دے

اور دوسری نک چڑھی تھی ایسی
ہر چیز سے ناک تھی چڑھاتی

اور تیسری کا طمع سے جانی
تھی جو تھی تو یہ غضب چٹوری
تھی پانچوین بیٹی چھوٹی موئی
تھا ہاتھ لگا نیکا بہانا ۔
اون سب مین یہ تفرقہ پڑا تھا
جو وضع خلیل خان نے کی تھی
آخر اونھین باتون کے بہانے
چورو سے کہا کہ بی سنبھل جا
تیرا تو نہ کہنا مین کرونگی
مین آپ کرونگی ساری صورت
وہ آپ ہی بیٹھی جا کے اک جا
اک لڑکی کچھ آئی بڑبڑاتی
اور بولی کہ تھترا کلیجا
بیچاری یہ مٹکے بھی یہ بولی
مٹی لے آ جمائین چولھا
وہ بولی تھکے ہین پانون میرے
تو اوٹھ ذرا یا پیچھے ہلا لے
جب لڑکی نے دی نہ لاکے مٹی
پھر دوسری سے کہا کہ بیٹی
وہ بولی کہ دکھتے ہین میرے ہات
جنگل مین جو چولھے لا او جاڑے
آخر خود اوٹھی جمایا چولھا
پھر تیسری لڑکی کو کہا جا
وہ لڑکی مٹک کے بولی اوں اوں
سر پیٹ لے اپنا اور رو لے

کچھ دیدے کا مر گیا تھا پانی
کہا جائے حرام کر کے چوری
گرا او گلی لگا او بولے اوئی
یہ پھسل پڑی کہ کیا ٹھکانا
سب پر گو اثر تھا خدا کا
جیسے خبر اوسنے اسکو دی تھی
قسمت کو لگا یہ آزمانے
وہ بولی ارے تو ہی پھسل جا
تو جی بولیگا مر رہیونگی
تو کون سے ملے گیا تری ضرورت
اور بیٹیون کو وہان ٹھیلا یا
منہ مین کچھ کوستی ترّاتی
یک بیک سے تو کھا گئی ہے بھیجا
مان صدقے تو اچھی میری بیٹی
اچھی میری صدقہ دست و پا کا
کیا ٹوٹ گئے ہین ہاتھ تیرے
مانٹی ملی آپ جا کے لا لے
لے آئی وہ آپ جا کے مٹی
تو چولھا جمالتے او تھکے بی بی
تو آپ جما نہین ترے ہاتھ
گھر کے چولھے ہی کیون اوکھاڑے
اور ہنڈیا کو اوسپہ لا کے رکھا
اس نہر سے تھوڑا پانی لے آ
جا نہر مین جا کے ڈوب مر تو
آنسو نکلین تو ہنڈیا دھو لے

لاچار وہ اوٹھکے پانی لائی ٹپ ٹپ — چولھے پہ وہ ہنڈیا پھر کے رکھی
پھر چوتھی سے یون کہا کہ لا آگ — وہ کوستی اکطرف گئی بھاگ
اور پیچھے کو منہ پھیر اکے بولی — ہان لاتی ہون آگ لے لے ابھی ابھی
اک تالی بجا کے بے حیا با — لے کے کھکے دکھا دیا انگوٹھا
وہ بولی کہ پانون تو ہین سے لبلبے — منہ پھونک سے اب اپنا اوٹھکے
اوس لڑکی نے سیدھی جب بتائی — بیچاری اوٹھی اور آگ لائی
پھر پانچوین سے کہا کہ تو آ — اس چولھے مین آکے آگ سلگا
گردن کو وہ توڑ کر پھر بولی — مین آپ بچا مر رہی ہون بھوکی
سلگا نہین آگ کس مین دم ہے — سلگیا آگ لگانے مین تو کم ہے
لاو سنو یہ اک نیارا آگ — سلگا لے تو خود سمجھے لگوا آگ
سلگا نیکو آگ خود وہ آئی — اوس چولھے مین آگ خود جلائی
کہتی تھی وہ کام اپنا جس سے — وہ پانون دکھاتی تھی کہ اس سے
حجت کی ہوئی جو ختم حجت — اب آئی ولیل خان کی نوبت
حجت سے نکھاد لیل خان کے سے — بیزار ہوئی ہون مین تو جا لقے
مجھکو نہین لڑکیون سے لئے مانا — اس منہ پہ ہین لڑکو لنسے کہون کیا
تو جان لے اور تیرے لڑکے — اون سے یان کون ہیبھی جھگڑے
یان اسنے تو رونا سب سنایا — وان سنتے ہی قہقہا اوڑایا
اور بولا فقط ہین یہ تو پاتمین — مین خوش ہون اگر لگا یہ لاتین
سن مین بھی تو کب ہون تیری سنتا — کچھ بولی تو پھر ہون آکے ڈہتا
سونٹے نہین کچھ دنو تنسے سکھائے — کیا موت کے دن قریب آئے
سکا ٹونگا زبان جو کمو لے — منہ توڑون ابھی جو پھر تو بولے
ہان اپنی سمجھ سے کچھ کہتا نگا — پھر اپنی مین آپ دیکھ لونگا
دھمکا کے یہ جورو کو ڈرا کے — اک جلسے پہ بیٹھا پھر وہ آکے
اوس کام کی سمت ہو کے رعب — لڑکونکے طرف ہوا مخاطب
اک لڑکے کے سیے یون کہا کہ بھاگی — کچھ مار کے لا تو مرغ و ماہی

گھبو کے گئے دن سے ہین کہاتین
قسمت مین اگر ہے کچھ تو کھائین

وہ بولا کہ آپ کو بھی اوبھری
لو اماں کی بات کو بھی اوبھری

اماں کو ادھر جو بھونکوایا
کیا غصے مین تمکو کاٹ کھایا

چپ بیٹھو نہ بہیے کچھ تم
اماں ہی کے منہ لگے رہو تم

ہمسر نہ تھا لو اوسکا غضنفر
دکھلاو اونھین کو اپنا جوہر

جنگل مین تھی سے آج حالت
کیا گھر مین بھی تھی یہی حکومت

یہ تمکو نہ سوجھتی تھی گھر مین
جنگل کی ہوا بھری ہے سر مین

فاقے مین کچھ آج بڑہ رہے ہین
کیا انجرے سر مین چڑہ رہے ہین

آرام سے بیٹھے تھک گئے ہو
کیا پیری مین کچھ بہک گئے ہو

حقے کو تو ہاتھ سے پٹکئے
افیون کی جھانجھ مین نہ بکیے

سالفہ نہین سر کر جبین سے
کیا حقے مین پانی بھی نہین ہے

معلوم تو ہے کہ مین ہون گھبو کا
اور ضعف سے دم نہین سماتا

تیر مجھے حکم کر رہے ہو
خود رائی پہ اپنی مر رہے ہو

بس یاد ہوائی مجھہ سے مت ہانک
جا دشت کی خاک پھونک مین تایک

جا تو کہین آپ ہی نکل جا
مرجا خود یا کہ مار کر لا

بیچارہ وہ چپ ہوا یہ سنکر
تقدیر پہ اپنی سر کو دہنکر

جب اسکی طرف سے ویسا پایا
منہ دوسری طرف پھرایا

اور بچھڑے سے یون کہا کہ بیٹا
کچھ لکڑیان چنکے تو ہی لے آ

اوسنے کہا لو یہ دوسری ہے
دیوانہ ہے کوئی تو سری ہے

وان آپ سے گھر ہے وہ اوجھا
یان کون ہے آپ کو سمجھتا

خود بیٹھے ہو بیٹھے گئے مضبوط
کچھ نشہ مین ہو گئے ہو مخبوط

افیون زیادہ چڑہ گئی ہے
یا بھنگ کی لگدی بڑہ گئی ہے

یا مفت کہین شراب اوڑائی
معجون غذا سمجھکے کھائی

یا بوزے سے بیٹھے آپ چھکے
یا بڑہ گئے چھرے کچھ تک کے

یا چنڈو دماغ مین سمایا
گانجے کی چلم سے تا اوڑایا

یا اونگھ مین کوئی خواب دیکھا
آنکھین تو ملو یہ بکتے ہو کیا

بیتاب مین یہ جیسے کھا رہے ہو
یا نیند مین بڑبڑا رہے ہو

عادت کے خلاف ہین یہ باتین
سوجھی نہ تھی پہلے سے یہ گھاتین

کھان دور گیا نہ گھٹنون سے
تیسر پھیرین جا کے تنکے چنتے

تم لکڑیان چنکے آپ لاؤ
یا باپ نے تجھسے کے لا جلاؤ

وان راہ مین خار بو کے آئے
یان کانٹے سمیٹنے کو لائے

جب اوسنے بھی یون کہی سنائی
بیچارے نے یان بھی منہ کی کھائی

پھر تیسرے سے کہا بناچار
تو جا ہی کر لے صاف اے یار

وہ بولا یہ تیسری ہے لیجیے
حضرت کی بھی کیا خوب مدح کیجیے

وان سے تو اوٹھا چکے ندامت
اب لائی ادہر بھی دیکھو شامت

ہر بار نئی ہے ایک آمد
کچھ بھول گئے ہو دیکھیے شاید

کس لطف پہ کون دل لبھائے
منہ کھائے تو آنکھ بھی لجائے

کر پایا تو ہمسے لے لیا ہے
کچھ تمنے بھی عمر بھر دیا ہے

کیا کہیے ادب ہے باپ ہین آپ
ورنہ وہ جناب باپ ہین آپ

لے پوچھے لگا تا اتنے سر مین
بیچاری نہ جانی شکل گھر مین

بیکاری مین ایلوا ور سوجھی
لگتا نہین بیٹھے بیٹھے کیا جی

یہ دیکھو ٹیا ڈھکوسلا ہے
جنگل مین بھی گھر کا گھوسلا ہے

جنگل کی بلا تو ہم سمیٹین
اور بستر اخود لگا کے لیٹین

تم گھر کو تو صاف کر چکے ہو
بسم اللہ یان بھی ہاتھ پھیرو

گھر کو تو کیا برابر اُٹھو
خود بستر قدم مین جھاڑو دیدو

ہم اوٹھین اور آپ جیکے بیٹھین
تم جھاڑ دبھی دو تو ہم نہ سرکین

بیٹھ اُٹھنے اوسے بڑی ندامت
کہتا تھا ہوئی بڑی حماقت

جھاڑو تو وہ کیا غریب دیتا
کہہ یا تا نہ مین کریدتا تھا

پھر جو تھے سے یون کہا بہت
کر بیٹھا تو ہنڈیا کی حفاظت

اوسنے کہا اور تھے مرغوب
اچھی کہی آپ نے بھی کیا خوب

ہمتو چولھے کو تکتے بیٹھین — آرام سے آپ بیٹھے اینٹھین
گھر مین تو کھلا جلا پکے عود — جنگل مین بھی عہدہ ہی بن ہے موجود
بل کھائین وباکر آپ اینٹھین — چولھے سے جناب لگ کے بیٹھین
کس آئے تپے گھر کی بستی سو لی — جنگل مین رمائین آپ دھونی
یہ ٹھسّرہ نیا ہے اور دیکھو — خالی ہنڈیا کو سے تکتے بیٹھو
یہ تھصر ہنڈیا مین گل رہا ہے — یا آپ کا سسرا وبل رہا ہے
اتنی جو حفاظت مین ہے کہ — کچھ ہنڈیا مین رکھکے نہ بھولے شاید
پھر دیکھلو ہے یہ وہم خالی — پکتا ہے پلاو یان خیالی
کیا کہہ دیا مین سے بڑائی لتا مت — اوٹھنا بھی ہے آپکا قیامت
آپ اوٹھتے تو کرتے ہم سب آرام — ان جھگڑون سے آپ کو ہی کیا کام
اماں ہی کہین سے کچھ چوالائی — وہ بکی بیکالی تمنے کھائی
آئی ہے حیا کو آپ کی موت — غیرت کہین جاکے ہو گئی فوت
ستی کو کمال کر دکھاو — بس ابتو زبان بھی مت ہلاو
وہ جب ہوا یان بھی چوٹ کھائی — ہے ایسی سمائی بے حیائی
اس خسلم کو بے حیائی سے کہیے — نامرد کی پارسائی کہیے
پھر یا نجومین سے کیا اشارہ — اک قہقہہ اوسنے اوسپہ مارا
سے کہنے لگا خیر تو ہی حضرت — ہے میر نظرف بھی کچھ عنایت
علت کڑی ہی منہ مین تو زبان ہو — اور بات اشارہ وسنے بیان ہو
کیا ہے کہتے ہو بولو کھول کر منہ — کچھ ڈر کہنے لگا ہے ہان مگر منہ
حضرت فاقہ نہ گھر مین اگر ہو — تو ٹھنگنیان منہ مین بھر کے بیٹھو
ہوتا ہے وہان فاقہ کش وا — انسان تو اناج کا ہے کیڑا
کچھ بھر گیا پیٹ کیا ہوا سے — جو سانس بھی ناک سے ہو لیتے
یہ سنکے دلیل خان سے ایجان — انگشت دبا کے زیر دندان
اور گھور کے ناک بھون چڑھا ہی — انگشت خموشی لب پہ رکھیے
آنکھون کو ملا کے پھر دوبارہ — ابرو سے کیا وہین اشارا

یہ غمزہ بسوئے فاختہ تھا — تھا سرو پہ بیٹھا وہ سنے دیکھا

لڑکے سے نہ کام اور کچھہ تھا — مطلب تھا لگائے اوسکو لاسا

لڑکا یہ اشارے سب سمجھکر — بولا پڑین اسّ خرد پہ پتھر

گردن کو اوٹھا کے اور ہلا کے — بس کردے اونٹ کیسے غمزے

کرتے نہین پوری کوئی بھی نقل — کھو لی گئی کیا بڑھاپے مین عقل

کچھہ رعشہ نہ پیری سے ہوا ہے — بیفائدہ سر جو ہل رہا ہے

حضرت کچھہ سمجھہ ہوش پکڑو — اتنا بھی زمین پہ تم نہ اکڑو

غیرت ہو تو کہتے شرم آئے — یہ مولی سمجھہ مین بھی سمائے

لاسا کہین لاسے بھی لگائین — مُردو سے کبھی کام کچھہ بن آئین

زندے تو ہین شیر و ببر لیکتے — مردے نہین مکھی مار سکتے

رکھتے نہین چھین لینے کا قابو — اِنْ یَّسْلُبْهُمُ الذُّبَابُ[۵]

ہمت وہ کرین گے خاک پتھر — اوڑتے نہین جنسے منہ کے مچھر

مین بھوک سے آپ مر رہا ہون — کیا مین ہون جو باتین کر رہا ہون

گرمی جو بڑھی ہے فاقے کی ہان — بولی ہے یہ سر پہ چڑھکے شیطان

خالی جو ہے پیٹ اور کیا ہے — جن مجھہ مین حلول کر گیا ہے

پھر اسکے سوا کدہر کا دہندا — لاسا ہے نہ دام ہے نہ پھندا

کون اوڑتا پھرے پرندکے ساتھہ — یہان ضعف سے قابو مین نہین ہاتھہ

مین فرش زمین پہ وہ شجر پر — مین بے پر اور وہ سر بسر پر

مین خود کو نہین سنبھال سکتا — وہ چرخ کو ہے ابھی سے تکتا

مین جاؤن شجر پہ بھی تو کیا ہو — ہاتھہ آئے نہ خاک وہ ہوا ہو

مین شاخچہ ہون وہ برگ تر پر — یان ہاتھہ ہو گل پہ وہ ثمر پر

مین جز مین رہون وہ کلیہ پہونچے — مین گل پہ وہ بوئے گل پہ پہونچے

ہان عقل کے آپ تو ہین پتلے — تجھکو بھی ہو بیوقوف سمجھے

وہ چاہے تو تابسدرہ اوڑ جائے — یان سایہ تلک نہ اوسکا ہاتھہ آئے

اسطرح غرض ذلیل خان جی — تھے دلمین ذلیل ہوکے ہانجی

[۵] ان یسلبہم الذباب شیئا لا یستنقذوہ منہ ضعف الطالب والمطلوب ۱۲

جس بیٹے کو جو کہا نہ مانا
ہر اک سے لٹے بتا دیا بہانا

اور چند سنا دی سیدہی اولٹی
سکا فی ہوئی عمر بھر کو جوق

مجبور ہوے وہ مرد و عورت
کرنے لگے اپنی آپ خدمت

خود چولہا بنایا اوسنے جانی
خود ہنڈیا چڑہائی بھر کے پانی

اور لکڑیان آپ چھینکے لائے
سلگانے کو آگ دونون لگے پھونکنے

جب ہو چکی سب یہ جانفشانی
پکنے لگا چولہے پر وہ پانی

**تماشا کردن فاختہ معاملہ ناتفاقی دلیل خان با زوجہ و اطفال اوش و استفسار حال ایشان ہمچو دریافت حال خلیل خان سابق و جواب دادن دلیل خان بفاختہ بہ تقلید خلیل خان**

وہ فاختہ سب یہ دیکھتا تھا
آخر کو وہ دیون جہک کے بولا

تم کون ہو کیا تمہارا ہے نام
کیون آئے ہو یان تمھین ہے کیا کام

کیون کرتے ہو اسقدر مشقت
کیون ہے یہ گوارا اتنی دقت

بولا مین دلیل خان ہون ہشیار
حجت میری جورو ہے خبردار

اور سبھون نے مجھکو دی ہے ذلت
ہے نام سے انکے مجھکو نفرت

لینے کا نہین مین نام اون کا
ہے سارا خلافت کام اونکا

بولا وہ فاختہ کہ اچھا
یہ مانا پہ تم یہ کرتے ہو کیا

ہے کہتے تمہارا کیا یہ نقشا
اس ہنڈیا مین تم پکاوگے کیا

اوس شخص نے سنکے کی یہ تقریر
ہے تیرے پکانے کی یہ تدبیر

**رد جواب از فاختہ بجانب دلیل خان بہ طعن و تشنیع و مراجعت دلیل خان بخانہ خود بلا حصول مقصود بصد ندامت و یاس**

وہ فاختہ بولا واہ واہ
کیا خوب سمجھ ہے تمکو واللہ

ہے فرض یہان رضا و تسلیم
یان عجز ہو دل مین اور سماجت
یان طبع مین انکسار ہووے
یان سمع قبول کان مین ہو
یان دلمین خلوص ہوئے حاصل
یان چاہئے ہو یقین ہمیرا یا
یان فرض ہے عشق و استقامت
یان کثرت و وحدت ایک ہوجائے
یان شاہ ہے بندہ تنیمے
اس کوچہ مین چاہئے کہ زنہار
عیش و آرام سے ہو کاہش
کچھ حرص و ہوس حسد نہووے
یان دلمین بھری ہو خوش نہادی
یان فہم اور فکر ہو بعد غور
یان اطمینان ہوئے ہر دم
یان چاہئے اتفاق باہم
یان کل لسان ہے نہ منطق
یان سیلے تاویل و بحث و حجت
قرآن و حدیث و فقہ گر ہے
رکھ دلمین خیال حق پرستی
کر غور سے میری بات در گوش
ہے قصہ سے یان غرض عبادات
سنت یہ عمل جو ہے فعل ہے
یہان کھولے ہی صوت حرف کا حال
یہان نغز نہ چیستان معمے

لازم ہے یہان خشوع و تعظیم
ہو صبر و توکل و قناعت
آنکھون مین حیا و قار ہووے
اور خلق حسن زبان مین ہو
اور چاہئے اتباع کامل
انسان ہے ادب کا پتلا
بنجائے مخزن امانت
یان وحدت و کثرت ایک ہوجائے
یان وہ درویش ور گلیمے
ہو دلمین نہ رنج و شک و انکار
ہو لذت و کاہلی نہ خواہش
اور طبع مین خوے رد نہووے
رندی آزادی ہمیرا دی
چلتا نہین ظن و وہم کا زور
ہوجائے حدیث نفس برہم
تم مین ہے غضب نفاق باہم
یان مومن بن نہو منافق
ازراہ صلاح و عدل و نصفت
اور تجھکو اصول سے خبر ہے
باطل کے نفی کی چھوڑ مستی
لے ہوش وہ جسکو کہتے ہین ہوش
جھگڑو نہ جہان کے بارڈے لات
بس علم حدیث کا یہ پھل ہے
افعال کے معنے یان ہین اعمال
یان نام کے معنے ہین مسمے

کچھہ پڑھ کے جو منہ سے کہتی تھی
کہتا ہے تو ترجمہ کو شعنی

معنی نہین اک شگفت سی ہے یہ
ہان حل لغت لغت سی جیسے یہ

اک بولی تو آپ کہو لیتے ہو
اپنی بولی مین بولتے ہو

روغن جو چوکہ لی منہ پہ لایا
مکھی کنے سے کبھی نہ منہ مین آیا

با وہم وخیال وعقل وقال و قیل
ہو متصف پاک کی نہ تاویل

ناسخ منسوخ پر نظر ہو
اور شان نزول سے خبر ہو

امثال کے سب نکات سمجھے
متشابہ ومحکمات سمجھے

ان باتونکی تو نہین ترے پاس
ہان منہ تو بنا لیا ہے سنڈاس

بدگولی سے تو بگڑ گیا ہے
منہ تیرا بہت ہی سڑ گیا ہے

بس دلمین تو ہو ذلیل اور خوار
صحبت کو تو اپنی جوتیان مار

گو سارا جہان سمجھے الو
ہین اپنے ہی منہ سے آپ مٹھو

بس یہان سے چلو ہوا ہو سر کو
ہان جلتے ٹھنڈے ٹھنڈے گھر کو

ہاتہ آتا ہون مین تمہارے فی الحال
یہ منہ ہے اور مسور کی دال

مین اور مجھے بگڑ سکے تو
کیا میری نہین سنی ہے کوکو

لنگڑے بھی کہین ہین کرتے سیرین
اندھے بھی پکڑتے ہین بٹیرین

خارش بھی مچھر کو ہے تکتی
مکھی بھی ہے شمع پر لپکتی

بہرے کہین ساز ہین بجاتے
گونگے بھی کہین ہین لوگ گاتے

خشنے تجھے یہ خبر جتا لی
بہرے کو بھروین سنا لی

یہ رنگ وہی جما گیا ہے
یہ فاختہ وہ اوڑ آگیا ہے

تھا وہی کھلاڑی جسکو بھالی
سونے کی چڑیا ہاتہ آ لی

کثرت مین بھی وحدت اوسے ظاہر
وحدت مین بھی کثرت اوسے ظاہر

مت رس کرا مین خلیل خان کی
کچھہ بات تھی اور اوس جوان کی

ہان خیر سے آپ گھر کو جاؤ
بس باتین زیادہ مت بناؤ

کچھہ تمکو ادب ہے اور نہ حرمت
ہان کسکو پسند ہے یہ صحبت

آپسمین تو اتفاق کر لو
سینے سے جدا نفاق کر لو

لا یعلم تاویلہ الا اللہ
نزل القرآن علی خمسۃ اوجہ حلال وحرام
والمحکم والمتشابہ والامثال
فاحلوا الحلال وحرموا الحرام
واعملوا بالمحکم وآمنوا بالمتشابہ
واعتبروا بالامثال

سارے باہم نفاق مین ہین — سو تفرقے اتفاق مین ہین

کفر تسبیح و ولولہ ہے اتنا — اس بودے پہ حوصلہ ہے اتنا

کیا سر مین جنون تر سے سمایا — کیا وہم یہ بیٹھے بیٹھے آیا

ہے خبط کہ نشہ کھا لیا ہے — جھپٹ کو الٹنا لیا ہے

ہے میرے ہی واسطے یہ جرأت — یا پہلے بھی تھی کبھی یہ ہمت

تھی عقل یہ بھی جو ساتھ لایا — کچھ گھر مین بھی یا کہ چھوڑ آیا

تجھ سے تر النفس ہے مچلتا — اتنا آپا نہین سنبھلتا

مین آتا نہین تمھارے بس مین — جب تک نہ ہو اتفاق دس مین

تم مجھکو پکڑ نہین سکوگے — کب مانونگا لاکھ گر بکوگے

بس آپ خلیل خان نہ بنیے — بے کھوٹے نہ آپ اتنا تنیے

وان جسم تھے بارا ایک تھی جان — یان بار ہین بارہ باٹ ہر آن

یان عیب ہوا ہے نام وحدت — قلت مین بھی یان پڑی ہے کثرت

اک دل تھے وہ سر جدے باہم — یان تن بھی تو ہین نہین فراہم

ہو قابو تو اک کو اک نگل جائے — مل کر بیٹھین تو جوتی چل جائے

بس چلیے نہ آپ چال اونکی — کچھ اور ہی تھی چال ڈھال اونکی

یان بوالہوسی ہے اور دھوکا — باتون سے نہین ہے کام چلتا

کب بال ہے میرا تمسے ڈرتا — یہ فاختہ تمسے کب ہے اوڑتا

جب سخت جواب اوسنے پایا — نادم ہوا اور سر جھکایا

بیچے کچھ اور بک رہے تھے — ایک ایک کے منہ کو تک رہے تھے

پھل نخل نفاق کے یہ پائے — ہو کر شرمندہ گھر کو آئے

کو فاختہ کو بہت اوڑایا — اک پر بھی نہ اوسکا ہاتھ آیا

## در تنبیہ نفس خود و عبرت درین قصہ

علوی نہ ہوس کو کام دیجے — یون آبرو ہاتھ سے نہ دیجے

اوس وقت کا گر ہے کچھ ارادہ — تو لوث حدوث سے ہو سادہ

آئینہ ز نقش سادہ باید / تا سادہ عذار رو نماید

اوس سرو کی دلکو گر ہوا ہے / اوس شہر سے جان جو نثار ہے

اوس گنج سے نفع ہے اوٹھانا / ٹوٹا ہوا گھر ہے گر بسانا

میدان مین آ تو مرد بنکر / نامردون کی طرح پھر نہ گھر گھر

ہان تو بھی خلیل خان سا بن مرد / اکرام رہ عشق مین تو ہو سرد

جلتے رہتے ہنڈیا کے تلے آگ / بیساختہ بے غرض ہوئے الاگ

کہتے ہین اسکو استقامت / گو سارا جہان کرے ملامت

اور ہنڈیا نہ اوبلے کھائے گر جوش / اوٹھ جائے نہ اوسکے سر سے سرپوش

اسرار نہ آئین تیرے تا حلق / کہتی ہے امانت اوسکو سب خلق

شن عشق سے ہوگئے ہین یہ پیدا / ہوتے ہین یقین سے ہویدا

بس عشق ہو دلمین اور امانت / حاصل ہو یقین و استقامت

ہو جائے مرد بازی لیجیے / ورنہ باتین بہت ہین کہیے سے

پہچاننے والے ہین بہت لوگ / ہے سر خام کا ہوس پختہ کا جوگ

معلوم ہی مین ہان جو کچھہ نکل جائے / ہنڈیا تھی اوبل گئی اوبل جائے

اس قصے کو مت سمجھہ کہانی / عبرت کی ہے بات سمجھ جانی

اب قصہ ہوا تمام و انجام / اے حضرت دل سلام و اکرام

## تمت بالخیر

## قطعات تاریخ طبع مثنوی ہذا

### از حبیب الدین صاحب صغیر حیدرابادی

یہ جام علوی عالی تبار / واقعی کس شان کی تالیف ہے

دہوم ہے ملکوت اور جبروت مین / ہر کہ و مہ مائل توصیف ہے

ہین قلم سے تیغ کے جوہر عیان / دیکھلو ترغیب ہی تخویف ہے

چھوڑ دی لاہوت کی دل نے جگہ / بندش اسکی قابل تعریف ہے

لکھدو سال طبع تم بھی اے صغیر / مرشد کامل کی یہ تصنیف ہے

[illegible]

از ابو الرضا مولوی سید رضی الدین حسن صاحب کیفی حیدرآبادی

| | |
|---|---|
| جبکہ تصنیف جناب علوی | ہو چکی طبع بشان و شوکت |
| سالِ تاریخ کہا کیفی نے | قابلِ آز حسامِ عبرت |
| | ۱۳۲۰ھ |

از میر تہنیت علی صاحب محشری شاگرد و مرید حضرت مصنف علیہ الرحمہ

| | |
|---|---|
| ہے سرِ خدا سے یہ صحیفہ مملو | سر پر رکھیگی اسکو ساری خلقت |
| لکھا سنِ طبع محشری نے اسکا | ہے تاجِ جہانیان حسامِ عبرت |
| | ۱۳۲۰ھ |

از عبد حقیر شمس الحق سجاد علی میکش تھانوی خادم و پسر لطفی

حضرت مصنف علیہ الرحمہ

| | |
|---|---|
| سب سے ہے یہ مثنوی مقامِ عبرت | مرشد کا قول ہے کلامِ عبرت |
| میکش نے طبع کی یہہ لکھی تاریخ | ہے یہہ عرفانِ حق حسامِ عبرت |
| | ۱۳۲۰ھ |

تمت

